تیری ساری زندگی عقیدہ ختم نبوت کی حفاظت میں گزری اور کتاب و سنت کی اشاعت میں صرف ہوئی' آج میدان حشر میں تیرا شفیع میں ہوں' تیرے لئے کوئی باز پرس نہیں جا اور اپنے ساتھیوں سمیت جنت میں داخل ہو جا۔ تیرے اور تیری جماعت کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھلے ہیں' جس طرف سے چاہو کھلے بندوں جنت میں داخل ہو سکتے ہو۔

---------------○---------------

تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء کے بعد ایک افسر نے طنزاً کہا۔ شاہ جیؒ! آپ کی تحریک کا کیا بنا؟ شاہ جیؒ نے برجستہ فرمایا کہ میں نے اس تحریک کے ذریعہ مسلمانوں کے دلوں میں ایک ٹائم بم فٹ کر دیا ہے جو وقت آنے پر چل جائے گا۔ اس وقت مرزائیت کو اقتدار کی کوئی طاقت نہ بچا سکے گی۔ چنانچہ یہ ٹائم بم خود قادیانیوں کے ہاتھوں ۲۹ مئی ۱۹۷۴ء کو ربوہ ریلوے اسٹیشن پر پھٹا اور نتیجہ یہ نکلا کہ قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دے دیا گیا۔

---------------○---------------

لاہور میں جلسہ تھا' شاہ جیؒ پورے جوبن میں تھے' بے انداز مجمع ہمہ تن گوش بر آواز' عشق رسولؐ کی بھٹی گرم' اکابر اور سلاطین ملت جلوہ افروز' شہر میں مکمل ہڑتال اور سناٹا' تحریک ختم نبوت کے لئے مسلمان جانیں دینے کے لئے آمادہ' کسی نے کہا کہ خواجہ ناظم الدین لاہور پہنچ گئے۔ شاہ جیؒ نے فرمایا۔ ساری باتوں کو چھوڑیئے لاہور والو! کوئی ہے اور یہ کہتے ہوئے اپنے سر سے ٹوپی اتار لی اور ٹوپی کو ہوا میں لہراتے ہوئے نہایت ہی جذبات انگیز الفاظ میں فرمایا۔ جاؤ میری اس ٹوپی کو خواجہ ناظم الدین کے پاس لے جاؤ۔ میری یہ ٹوپی کبھی کسی کے سامنے نہیں جھکی' اسے خواجہ صاحب کے قدموں میں ڈال دو۔ اس لئے کیونکہ ہم تیرے سیاسی حریف اور رقیب نہیں ہیں۔ ہم الیکشن نہیں لڑیں گے' تجھ سے اقتدار نہیں چھینیں گے۔ ہاں ہاں' جاؤ اور میری ٹوپی اس کے قدموں میں ڈال کر یہ بھی کہو کہ پاکستان کے بیت المال میں سور ہیں تو عطاء اللہ شاہ بخاریؒ تیرے سوروں کا وہ ریوڑ چرانے کے لئے بھی تیار ہے مگر شرط صرف یہ ہے کہ تو حضورؐ فداہ ابی و امی کی ختم رسالت کی حفاظت کا قانون بنا دے' کوئی آقاؐ کی توہین نہ کرے' آپؐ کی دستار ختم نبوت پر کوئی ہاتھ نہ ڈال سکے۔ (۲۱ فروری ۱۹۵۲ء خطاب بیرون دہلی دروازہ' لاہور)

---------------○---------------

لاہور سنٹرل جیل میں شاہ جیؒ کی آمد کی اطلاع جب مارشل لاء کے قیدیوں کو ملی تو انہوں نے حکام جیل کی اجازت سے شاہ جیؒ سے ملاقات کا پروگرام بنایا۔ ایک دن صبح سویرے ہم

اسیران قفس ناشتہ کی تیاریوں میں مصروف تھے کہ دیوانی احاطہ کے انچارج نے آکر شاہ جیؒ سے درخواست کی کہ مارشل لاء کے چند قیدی باہر کھڑے ہیں اور وہ آپ کی زیارت کے مشتاق ہیں۔ اگر اجازت ہو تو انہیں اندر بلا لوں۔ ابھی اس کی بات مکمل نہ ہو پائی تھی کہ شاہ جیؒ ننگے پاؤں ان قیدیوں کے استقبال کے لئے دیوانہ وار کمرے سے باہر نکل گئے۔ دیوانی احاطہ کے دروازے پر قیدی خراماں خراماں آرہے تھے۔ ہتھکڑیوں اور بیڑیوں کی جھنکار اور شاہ جیؒ کا استقبال' ایک عجیب پر کیف منظر آنکھوں کے سامنے تھا۔ شاہ جی نے سب کو گلے لگایا۔ ایک ایک کی بیڑی اور ہتھکڑی کو بوسہ دیا۔ پھر آپ نے اشکبار آنکھوں اور غمناک لہجے میں فرمایا:

"تم لوگ میرا سرمایہ نجات ہو۔ میں نے دنیا میں لوگوں کو روٹی اور پیٹ یا کسی مادی مفاد کے لئے نہیں پکارا۔ لوگ اس کے لئے بڑی بڑی قربانیاں کرتے ہیں۔ میں نے تو اپنے نانا حضرت خاتم النبیینؐ کی عزت و ناموس کے تحفظ کی دعوت دی ہے اور تم لوگ صرف اور صرف اسی مقدس فریضہ کے لئے قید و بند اور طوق و سلاسل کی صعوبتیں برداشت کر رہے ہو۔ تم میں سے کوئی ایسا نہیں ہے کہ سیاسی شہرت یا ذاتی وجاہت جس کا مقصود ہو۔ تم یہاں جیل میں بھی غیر معروف ہو اور جب تم اس دیوار زنداں سے پرے جاؤ گے تو باہر تمہارا استقبال کرنے والا اور گلے میں پھولوں کے ہار ڈال کر نعرہ لگانے والا بھی کوئی نہ ہوگا۔ نیت اور ارادے کے اعتبار سے جس کی آمد اس مقصد کے لئے ہوئی ہے وہ یہی مقصد لے کر واپس چلا جائے گا۔ میرے لئے اس سے بڑا سرمایہ افتخار اور کیا ہو سکتا ہے؟"

شاہ جی یہ چند جملے فرما چکے تو کسی نے ایک قیدی کی جانب اشارہ کرتے ہوئے بتایا کہ تحریک میں اس کا بھائی گولی کا نشانہ بن چکا ہے۔ اس کے لئے دعا فرمائیں۔ شاہ جیؒ نے تحریک کے دوران متشددانہ کارروائیوں کی مذمت کرتے ہوئے فرمایا "بھائی" ہم ہرگز یہ نہیں چاہتے تھے کہ حکومت یا عوام تشدد پر اتر آئیں اور کوئی ناخوشگوار صورت نمودار ہو جائے۔ میں نے کراچی جیل میں جب لاہور اور دوسرے مقامات پر گولی چلنے کے واقعات سنے اور معلوم ہوا کہ کئی بوڑھے باپوں کی لاٹھیاں ٹوٹ گئی ہیں۔ ماؤں کے چراغ گل ہو گئے ہیں اور کئی سہاگ اجڑ گئے ہیں تو مجھے اس کا بڑا صدمہ پہنچا۔ میں نے وہاں کہا تھا کہ کاش مجھے کوئی باہر لے جائے یا ارباب اقتدار تک میری یہ آرزو پہنچا دی جائے کہ تحفظ ناموس رسولؐ کے سلسلہ میں اگر کسی کو گولی مارنا ضروری ہو تو گولی میرے سینے میں مار کر ٹھنڈی کر دی جائے اور کاش اس سلسلہ میں اب تک جتنی گولیاں چلائی گئی ہیں وہ مجھے ٹکٹکی پر باندھ کر میرے سینے میں پیوست کر دی جائیں۔

---

مولانا تاج محمود نے ۱۹۷۴ء کی تحریک ختم نبوت میں کامیابی کے بعد فیصل آباد کے بڑے قبرستان میں شہدائے ختم نبوت ۱۹۵۳ء کی قبروں کو تلاش کر کے ان پر پھول ڈالتے ہوئے لوگوں کو دیکھا تو آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ قبرستان کی دیوار پر چڑھ گئے۔ لوگ جمع تھے۔ فرمایا: لوگو! آج کے تمہارے اس عمل کو دیکھ کر مجھے مولانا محمد علی جالندھریؒ کی بات یاد آگئی۔ جب ۱۹۵۳ء کی تحریک میں ہمارے ساتھیوں و کارکنوں کو گولیوں سے بھون دیا گیا تو اس کے بعد مولانا محمد علی جالندھریؒ تقریروں میں فرمایا کرتے تھے کہ آج جن پر حکومت نے مظالم ڈھائے ہیں، ایک وقت آئے گا کہ لوگ ان کی قبروں کو تلاش کر کے ان پر پھولوں کی چادریں چڑھائیں گے۔

---------------○---------------

مولانا مفتی محمد یونس صاحبؒ، مولانا انور شاہ کشمیریؒ کے شاگرد تھے۔ ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت میں حضرت مفتی صاحبؒ نے نمایاں خدمات سرانجام دیں۔ فیصل آباد میں تحریک کی ایکشن کمیٹی کے صدر تھے۔ حضرت امیر شریعت سے انہیں قلبی لگاؤ تھا اور ان کی خدمات کو بہت سراہتے تھے۔ حضرت امیر شریعتؒ بھی ان سے بہت محبت رکھتے تھے۔ فیصل آباد میں آمد کے دوران حضرت مفتی صاحب کے یہاں اکثر تشریف لے جاتے۔ تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء میں ڈائریکٹ ایکشن کے لئے پہلا قافلہ حضرت مفتی صاحب کی قیادت میں ہی روانہ ہوا تھا۔ ایک دفعہ کسی مرزائی نے حضرت مفتی صاحب کو ایک خط لکھا کہ آپ مرزائیت کے بارے میں اپنی تقاریر بند کر دیں ورنہ آپ کو گولی سے اڑا دیا جائے گا۔ آنے والے جمعہ کے خطبہ میں آپ ریوالور پہن کر جامع مسجد کچہری بازار میں جمعہ پڑھانے کے لئے تشریف لے گئے اور مرزائیت پر ایک ضرب کاری لگائی اور زبردست تقریر کی اور خط کی دھمکی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ اللہ کے آخری نبی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پر ڈاکہ ڈالنے والے ہمیں کبھی دھمکیوں سے مرعوب نہیں کر سکتے اور فرمایا کہ خدا کی قسم، اگر مجھے سو گولیاں ماری جائیں اور میرے گوشت کا قیمہ کر دیا جائے تو بھی ہر ٹکڑے سے ختم نبوت کی صدائیں بلند ہوں گی۔

---------------○---------------

حضرت مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری راوی ہیں کہ ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت میں گرفتاری کے لئے پیش ہونے والے مجاہدین ختم نبوت کو پولیس پکڑ کر کراچی سے بلوچستان کی طرف تقریباً سو میل دور ایک مقام پر چھوڑ کر آتی لیکن پولیس والوں کی حیرت کی انتہا نہ رہتی جب ٹھیک تین چار گھنٹوں بعد انہی کارکنوں کو وہ کراچی میں پھر جلوس نکالتے ہوئے پاتے۔

پولیس انکوائری کر کے تھک گئی کہ کون سی طاقت ان کو اس دور کے جنگل سے اتنی جلدی کراچی میں پہنچا دیتی ہے۔ زمین سمیٹ دی جاتی ہے ' غائبانہ سواری کا انتظام ہوتا ہے یا اس گروہ کو لانے والی مستقل تنظیم ہے۔ بہرحال پولیس کے لئے یہ معمہ رہا اور واقعہ یہ ہے کہ تمام کارکنوں کو جونہی دور دراز کے جنگل میں چھوڑا جاتا۔ اللہ رب العزت ان کے لئے فی الفور کراچی پہنچانے کا انتظام فرما دیتے ' وہ کارکن کراچی آتے ہی پھر تحریک کے الاؤ کو روشن کرنے میں لگ جاتے۔ بالاخر پولیس نے تھک کر یہ پروگرام ترک کر دیا۔



مولانا عزیزالرحمٰن جالندھری راوی ہیں کہ ایک دفعہ پولیس والے مجاہدین ختم نبوت کے ایک جیتھہ کو رات کے وقت گرفتار کر کے دور کے ایک جنگل میں چھوڑ کر آئے۔ پولیس کے جانے کے بعد یہ مجاہد چند قدم چلے تو روشنی نظر آئی۔وہاں گئے تو جنگل میں چند گھرانے آباد دیکھے۔ ان گھرانوں سے ایک آدمی باہر آیا۔ ان مجاہدین کو بلایا ' دعا دی۔ راستہ اور وظیفہ بتلایا۔ یہ حضرات چند گھنٹوں میں کراچی پہنچ گئے۔ پولیس والے سو کر نہ اٹھے ہوں گے کہ یہ حضرات کراچی میں پھر ختم نبوت کے جلوس نکالنے میں مصروف ہو گئے۔ جنگل میں کونسی قوم آباد تھی ' وہ آدمی ازخود بغیر آواز دینے کے کیسے رات کے وقت باہر آیا۔ کراچی کا راستہ و وظیفہ کیوں بتلایا ' دعا کیوں دی ' وہ کون تھا۔ ان مجاہدین کے ساتھ ان کا یہ برتاؤ کیوں ؟ آج تک اہل دنیا کے لئے یہ معمہ ہے مگر اہل نظر خوب جانتے ہیں کہ ان حضرات پر ختم نبوت کے صدقے اللہ رب العزت کے انعامات کی بارش ہو رہی تھی۔



جنوری ' فروری ۱۹۵۳ء کی بات ہے کہ مال روڈ کمرشل بلڈنگ کے باغات میں خندقیں بننا شروع ہوئیں تو لاہور میں مرزائیوں نے یہ بات عام کر دی کہ انڈیا حملہ کرنے والا ہے ' اس لئے یہ خندقیں بنائی جا رہی ہیں۔ میری عمر اس وقت تقریباً ۱۲ سال تھی۔ ہم سب بچوں نے ان خندقوں میں کھیلنا شروع کیا۔ ہمیں انجام کی بالکل خبر نہ تھی کہ یہ مورچے شہیدان ختم نبوت کا لہو بہانے کے لئے بنائے گئے ہیں۔ یہ منصوبہ دراصل اس وقت کی حکومت اور ظفراللہ قادیانی کا بنایا ہوا تھا۔ اس کے پس پردہ جو ہاتھ کام کر رہے تھے وہ سب کے سب مرزا قادیانی ملعون کی ذریت کے تھے۔ کبھی کبھار ہمارے کسی بزرگ کی زبانی حضرت امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری" کا نام سننے میں آتا تھا۔ اللہ ان کی مغفرت فرمائے ( آمین ) غالباً مارچ ' اپریل کا مہینہ ہو گا کہ خندقوں کی حقیقت کھل کر سامنے آگئی۔ پاکستان کے جیالے جوانوں نے ختم نبوت کے پروانوں کو اب جو گولیوں کے برسٹ مارے تو آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ اس گنہگار نے

شہیدان ختم نبوت لاہور کے خون کے فوارے اپنی آنکھوں سے بہتے دیکھے۔ یہاں تین صفوں کے نوجوان ' جو کسی طرح بھی ہٹنے کو تیار نہ تھے ' انہیں اپنے سینے پر گولیاں کھانے اور خون میں لت پت تڑپتے ہوئے اس ناچیز نے دیکھا اب جو ایک قطار گرتی تھی تو کلمہ شہادت پڑھتے ہوئے ' دوسری قطار شہید ہونے کے لئے آگے بڑھتی تھی۔ جب یکے بعد دیگرے تین قطاریں گریں تو میرے حواس گم ہو گئے۔ میں بچہ ہونے کی وجہ سے گھبرا گیا اور بھاگتا ہوا کمرشل بلڈنگ کے پیچھے والی گلی میں بھاگا اور اس کے بعد ایک مکان پر چڑھ کر وہ منظر میں نے دوبارہ دیکھا جو کہ دیکھا نہیں جاتا تھا۔ کیونکہ میں جس مکان پر چڑھا تھا۔ اس مکان کی عورتیں زاروقطار رو رہی تھیں اور مرزا قادیانی مردود کو کوسنے اور گالیاں دے رہی تھی۔ لوگ تھے کہ اللہ کی راہ میں جان بڑھ چڑھ کر دے رہے تھے۔ شہیدان ختم نبوت کے لہو سے مال روڈ کا وہ حصہ جو میرے سامنے تھا ' لال ہو گیا اور شہیدوں کی قطاروں کی قطاریں گرم جلتی ہوئی سڑکوں پر جنت میں جانے کے لئے بے قرار تھیں اور ان کے جنتی جسم سڑک پر تڑپ رہے تھے۔ پھر کچھ دیر کے بعد ان کے جسم بالکل پرسکون ہو کر سو گئے ' اللہ جل شانہ ایسی کھلی شہادت ہر مومن کو نصیب فرمائے۔ ( ہفت روزہ ختم نبوت کراچی )

---

ملک محمد صدیق صاحب ننکانہ صاحب کی معروف سیاسی ' سماجی اور کاروباری شخصیت ہیں۔ ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت میں حصہ لینے کی پاداش میں گرفتار ہو کر جیل گئے۔ جیل میں نماز پڑھنے اور اذان دینے پر مکمل پابندی تھی۔ اتفاق سے ملک صاحب جس بیرک میں بند تھے ' وہاں ایک آدمی نے بلند آواز سے اذان دے دی۔ سپرنٹنڈنٹ پوری گارد کے ہمراہ آگیا۔ بیرک سے تمام مجاہدین ختم نبوت کو نکال کر لائن میں کھڑا کیا اور نہایت غصہ کی حالت میں پوچھا کہ اذان کس نے دی تھی۔ خوف اور دہشت کی فضا میں کسی سے نہ بول پڑا۔ اذان دینے والا شاید کمزور ایمان کا مالک تھا کہ بول نہ سکا۔ ملک صاحب نے سوچا کہ اگر آج چپ رہا تو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اذان کی حرمت پر حرف آئے گا ' یہ بات تاریخ کا حصہ بن جائے گی۔ قادیانی اس واقعہ سے مجاہدین ختم نبوت کا مذاق اڑائیں گے۔ ملک صاحب لائن سے باہر آئے اور بڑی جرات سے کہا کہ اذان میں نے دی تھی اور آئندہ بھی کہوں گا۔ اس جرأت مندانہ جواب کے عوض ملک صاحب کو پندرہ کوڑوں کی سزا سنائی گئی۔ جس کے نتیجہ میں حصول اولاد والی نعمت سے محروم ہو گئے۔ شفاعت محمدیؐ والی نعمت سے سرفراز ہوئے۔

---

چوہدری نذیر احمد صاحب ننکانہ صاحب میں کراکری کا کاروبار کرتے ہیں۔ ۱۹۵۳ء کی

تحریک ختم نبوت کا واقعہ انہی کی زبانی سنئے اور اپنے ایمان کو ترو تازہ کیجئے۔

" میری شادی کے چند ماہ بعد تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء شروع ہوئی ' میں تحریک میں بھرپور حصہ لینے کے لئے ننکانہ صاحب سے لاہور ' مسجد وزیر خاں چلا گیا۔ یہاں روزانہ جلسہ ہوتا اور جلوس نکلتے۔ ایک دن جنرل سرفراز ' جو غالباً اس وقت لاہور کا کور کمانڈر تھا' کے کہنے پر مسجد کی بجلی اور پانی کا کنکشن کاٹ دیا گیا۔ اس پر مسجد میں ایک احتجاجی جلسہ ہوا۔ پھر جلوس نکلا۔ میں اس جلوس میں شامل تھا۔ فوج نے ہمیں گرفتار کر لیا۔ چند احباب کے ہمراہ سرسری سماعت کی عدالت میں پیش کیا گیا۔ میرا نمبر آخر میں تھا۔ میری باری پر میجر صاحب نے کہا' معافی مانگ لو کہ آئندہ تحریک میں حصہ نہیں لو گے تو ابھی چھوڑ دوں گا۔ میں نے مسکراتے ہوئے میجر صاحب کو کہا کہ آپ کی بات سمجھ میں نہیں آرہی کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و ناموس کا مسئلہ ہو اور ایک امتی کی شفاعت کا ذریعہ ہو اور پھر وہ معافی مانگ لے۔ میجر صاحب نے کہا کہ سامنے میدان میں چلے جاؤ۔ آدھا گھنٹہ اچھی طرح سوچ لو۔ میں لان میں بیٹھ گیا۔ پھر پیش کیا گیا تو میجر صاحب نے کہا کہ معافی مانگ لو۔ میں نے مسکراتے ہوئے میجر صاحب کو جواب دیا کہ شاید آپ کو اس مسئلہ کی اہمیت کا علم نہیں ' آپ کی بات میری سمجھ میں نہیں آرہی کہ اس مسئلہ میں معافی کیا ہوتی ہے؟ اس پر میجر صاحب نے غصہ کی حالت میں میرے منہ پر ایک زناٹے دار تھپڑ رسید کیا اور آٹھ ماہ قید بامشقت ۵۵۰ روپے جرمانہ کا حکم دیا۔ جسے میں نے بخوشی قبول کر لیا۔ میرے نامہ اعمال میں میری بخشش کے لئے یہی ایک نیکی کافی ہے۔



نامور شاعر اور کالم نویس عطاء الحق قاسمی اپنے والد بزرگوار حضرت مولانا بہاؤالحق قاسمیؒ کی تصنیف" " تذکرہ اسلاف " میں اپنے تاثرات کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں: " ۱۹۵۳ء میں جب تحریک ختم نبوت کا آغاز ہوا تو والد ماجدؒ کو مسجد وزیر خان میں تقریر کرتے ہوئے گرفتار کر لیا گیا۔ مولانا عبدالستار خان نیازی اور دوسرے زعماء بھی مسجد وزیر خان میں ان کے ہمراہ تھے۔

والد ماجدؒ کو گرفتار کرنے کے بعد شاہی قلعے لے جایا گیا۔ ان پر بغاوت ' آتشزنی اور اس نوع کے خدا جانے کیا کیا الزامات تھے ' ہمیں تین ماہ تک والد ماجدؒ کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلا کہ وہ کہاں ہیں؟ زندہ ہیں یا انہیں مار دیا گیا ہے؟ تین ماہ بعد جب انہیں عدالت میں پیش کیا گیا اور انہیں سزا سنائی گئی تو ہمیں ان کی زندگی کی اطلاع ہوئی۔

شاہی قلعے میں والد ماجدؒ کو ایک کرسی پر بٹھا کر ان کے سر پر ایک تیز بلب روشن کر دیا گیا تاکہ وہ ساری رات سو نہ سکیں۔ جب والد ماجدؒ کو اونگھ آتی تو ان کے پیچھے کھڑا سنگین

بردار سپاہی سنگین کی نوک انہیں چبھوتا اور کہتا۔ " مولانا جاگتے رہیں۔ " یہ لوگ والد ماجدؒ سے امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کے خلاف بیان لینا چاہتے تھے۔ چنانچہ والد ماجدؒ سے یہ بیان دینے کے لئے کہا گیا کہ انہوں نے تحریک میں حصہ عطاء اللہ شاہؒ کے اکسانے پر لیا تھا۔

والد ماجدؒ نے اس کے جواب میں کہا: " مجھے شاہ صاحب نے کیا اکسانا تھا انہوں نے تو ختم نبوت کا درس میرے خاندان سے لیا ہے!۔ " والد ماجدؒ نے یہ بات یوں کہی کہ امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ مولانا مفتی محمد حسنؒ کی طرح میرے دادا مفتی اعظم امرتسر مفتی غلام مصطفےٰ قاسمیؒ کے شاگرد خاص تھے! اس پر ڈیوٹی پر متعین فوجی افسر نے جھنجلا کر والد ماجد کو اپنے کمرے میں طلب کیا اور کہا: " مولانا! آپ اپنے گھر کا ایڈریس لکھوا دیجئے تاکہ آپ کی میت آپ کے ورثاء کے سپرد کی جا سکے!"۔ اس پر والد ماجد کے چہرے پر ایک مسکراہٹ ابھری جو طلوع صبح سے کم خوبصورت نہ تھی اور انہوں نے کہا!

" آپ مجھے موت سے ڈراتے ہیں' حالانکہ آپ میری زندگی کا ایک لمحہ بھی کم یا زیادہ نہیں کر سکتے!۔ "



مولانا قاضی عبداللطیف شجاع آبادی فرماتے ہیں کہ

تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء کے زمانہ میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے مبلغ کے طور پر میں گوجرانوالہ میں تعینات تھا۔ تحریک کے شباب کو قائم رکھنے کے لئے ضلع بھر کا تبلیغی دورہ کیا۔ پورے ضلع میں تحریک مثالی طور پر کامیاب طریقے سے چل نکلی۔ اب ہمارے ذمہ پروگرام لگا کہ آپ نے شیخوپورہ' فیصل آباد اور جھنگ کا دورہ کرنا ہے۔ چنانچہ ایک ٹرک پر کارکنوں کی کھیپ لیکر میں ان اضلاع کے سفر پر چل نکلا۔

شیخوپورہ اور فیصل آباد کا کامیاب دورہ کیا۔ سپیکر ٹرک پر نصب تھا جگہ جگہ خطاب ہوئے۔ حکومت کو مخبری ہو گئی۔ ہم فیصل آباد سے جھنگ کے لئے روانہ ہوئے۔ جھنگ سے پہلے فیصل آباد روڈ پر ریلوے پھاٹک ہے۔ ہمارے ٹرک کے قافلہ کے پہنچنے سے قبل ریلوے پھاٹک بند کر دیا گیا۔ پولیس کی بھاری نفری موجود تھی۔ جونہی ٹرک پھاٹک پر پہنچا ہمیں ٹرک و سپیکر سمیت گرفتار کر لیا گیا۔ مختلف دفعات عائد کی گئیں جس میں ناجائز اسلحہ' ربوہ پر حملہ کرنے اور مرزائیوں پر حملہ آور ہونے کا ارادہ وغیرہ کی غلط سلط جو دفعات ممکن تھیں لگا دی گئیں۔ جھنگ جیل میں مولانا محمد ذاکر جامعہ محمدی (جو بعد میں ایم۔ این۔ اے بنے) مولانا محمد حسین چنیوٹی' مولانا منظور احمد چنیوٹی وغیرہ علماء کی ٹیم موجود تھی۔ سرسری سماعت کے بعد چھ چھ ماہ قید بامشقت کی سزا دی گئی۔ جو پوری کر کے رہا ہوئے جسٹس منیر نے اپنی رپورٹ میں اس

ٹرک کا گھناؤنے انداز میں ذکر کیا ہے۔ حالانکہ وہ ایک تبلیغی سفر تھا۔



شاہین ختم نبوت مولانا محمد اکرم طوفانی مبلغ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت سرگودھا فرماتے ہیں کہ تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء میں میں بھیرہ کے علاقہ میں زیر تعلیم تھا۔ قرآن مجید حفظ کر لیا تھا۔ کم سنی کے باوجود مجھے یاد ہے کہ حضرو سے بھیرہ کے علماء کرام روز جلوس نکالتے۔ معروف عالم دین بزرگ راہنما مولاناہ نصیرالدین غور غشتی شیخ الحدیث قیادت فرماتے۔ بھیرہ کو پاکستان میں علمی طور پر وہی مقام حاصل ہے جو علماء کرام کی وجہ سے سمرقند اور بخارا کو۔ ہر روز جلوس نکلتے علماء کرام ایسے متشرع لوگ آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و ناموس کے تحفظ کے لئے کمربستہ ہو کر میدان میں نکلتے تو فرشتے بھی جھوم جاتے ہوں گے گرفتاریوں کا لامتناہی سلسلہ جاری رہا۔ حضرت مولانا نصیرالدین غور غشتی کو گرفتار کر کے اٹک و ساہیوال کی جیلوں میں رکھا گیا گرفتار شدگان رضاکاروں کو تلہ گنگ، اٹک کی پہاڑیوں پر لے جا کر ویرانے میں چھوڑ دیا جاتا۔ غرضیکہ حکومت نے اپنی طرف سے تحریک کو ختم کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا مگر تحریک آخر تک جاری رہی حضرو کے میاں صاحب کا تحریک میں خصوصی کردار رہا۔



مولانا منظور احمد چنیوٹی فرماتے ہیں کہ

میں تازہ دورہ حدیث کر کے فارغ ہوا۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے دار المبلغین میں فاتح قادیان مولانا محمد حیات سے رد قادیانیت کا کورس کیا۔ اور سرگودھا کے علاقہ چوکیرہ کے مدرسہ میں ابتدائی مدرس لگ گیا۔ تحریک چل نکلی تو رفقاء کو لے کر سرگودھا آیا۔ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع سرگودھوی اور دوسرے حضرات گرفتار ہو چکے تھے۔ سرگودھا کے دیہات میں لوگوں کو تیار کرنے کا پروگرام میرے ذمہ لگا۔ دورہ کر کے واپس چنیوٹ آیا۔ جامعہ محمدی سے مولانا محمد ذاکر کے شاگردوں کی جماعت کے ساتھ چنیوٹ ریلوے اسٹیشن سے جلوس کے ہمراہ گرفتار ہوا۔ ان دنوں چنیوٹ میں سوائے معدودے چند کے مجھے کوئی نہ جانتا تھا مجھے بھی جامعہ محمدی کا ایک مولوی سمجھا گیا۔ جھنگ جیل میں چند ماہ گرفتار رہ کر رفقاء سمیت رہائی ہوئی۔



مولانا غلام مصطفیٰ بہاول پوری فرماتے ہیں کہ

میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی طرف سے لاہور میں مبلغ تھا۔ لاہور میں ابتدائے تحریک سے مارشل لاء تک کے تمام واقعات کو اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ لاہور سے ملتان، وہاں

سے بہاول پور آیا۔ بہاول پور میں کام کیا۔ لیکن گرفتاری کی سعادت سے محروم رہا۔ لاہور میں گرفتار ہونے والے رضاکاروں کی فہرستیں میرے پاس تھیں ایک دن غیر ضروری سمجھ کر ضائع کر دیا انا للہ و انا علیہ راجعون۔



مولانا سید امیر حسین گیلانی فرماتے ہیں کہ

میں تبلیغی جماعت کے ساتھ کراچی گیا ہوا تھا۔ احراری خون تھا کراچی جہانگیر پارک میں ظفر اللہ خاں قادیانی کی تقریر میں موجود تھا۔ اس نے اسلام کو مردہ مذہب اور قادیانیت کو زندہ اسلام کہا۔ سنتے ہی ہم نے شور کر دیا مجھے یہ سعادت حاصل ہے کہ سب سے پہلا پتھر ظفر اللہ خاں کی طرف میں نے چلایا۔ جلسہ ہلڑ بازی کا شکار ہو گیا۔ ہم گرفتار کر لئے گئے۔ رات گئے تک تھانہ میں رہے پھر ہم نوخیز نوجوانوں کو رہا کر دیا گیا۔ تبلیغ میں وقت لگا کر واپس پنجاب آ گئے۔ جامعہ اشرفیہ لاہور میں داخلہ لے لیا۔ تحریک ختم نبوت کی ابتداء میں موچی دروازہ لاہور میں جلسہ عام جس میں مولانا ابوالحسنات کی صدارت تھی۔ حضرت امیر شریعت' حضرت لاہوری کا خطاب تھا' شریک ہوا۔ پھر نسبت روڈ پر جلسہ منعقد ہوا۔ ان میں مجلس عمل کے راہنماؤں نے خطاب کیا سب سے بہترین اور عمدہ خطاب مولانا محمد علی جالندھری" کا ہوا۔ اس میں بھی مجھے شرکت کی سعادت نصیب ہوئی۔ مولانا محمد علی جالندھری نے مرزائیت کا مذہبی و سیاسی تجزیہ کیا تقریر معلومات کا خزانہ اور دلائل کا سمندر تھی۔ مجھے اب بھی یاد ہے کہ مولانا محمد علی جالندھری نے ظفر اللہ قادیانی کی وزیر خارجہ ہونے کے حوالے سے اس کی تعیناتی پر سخت گرفت کی۔ آپ نے فرمایا" ظفر اللہ قادیانی کے وزیر خارجہ ہوتے ہوئے کشمیر کے مسئلہ کا حل ناممکن ہے۔ اس لئے کہ نمبر ا۔ ظفر اللہ خاں نے قادیانی ووٹ غیر مسلموں میں شامل کرا کر گورداسپور کو غیر مسلم اقلیت کا ضلع باؤنڈری کمیشن کے سامنے ثابت کیا۔ کشمیر کا پاکستان سے رابطہ و راستہ ہی جب اس نے کاٹ دیا تو اب اس سے کشمیر کے مسئلہ کے حل کی توقع رکھنا مسلم لیگی حماقت ہے۔ نمبر ۲۔ کشمیر پاکستان سے مل جائے تو مسلم کاز کو تقویت ملے گی جب کہ یہ مسلم کاز کا ہندوؤں سے زیادہ دشمن ہے۔ نمبر ۳۔ کشمیر حاصل کرنے کے لئے اسلامی ممالک کا تعاون ضروری ہے ظفر اللہ خاں نے وزیر خارجہ ہونے کے ناطے تمام سفارت خانوں میں قادیانی افراد بھرتی کر کے ملت اسلامیہ کی ہمدردی سے پاکستان کو محروم کر دیا ہے۔ نمبر ۴۔ ظفر اللہ خاں کا گرو مرزا بشیر الدین اکھنڈ بھارت کا الہامی عقیدہ رکھتا ہے یہ اپنے گرو کے نقش قدم پر چلے گا نہ کہ مسلمانوں کی خاطر کشمیر کیس لڑے گا۔ نمبر ۵۔ ظفر اللہ نے یو۔ این۔ او میں کشمیر سے پاکستان کی افواج کے اخراج اور ہندوستانی فوج کی وہاں پر موجودگی میں ہی مہاراجہ کشمیر کی

زیر نگرانی استصواب رائے کے معاہدے پر دستخط کر دیئے ہیں۔ ان حالات میں یہ کہنا کہ کشمیر ہمیں مل جائے گا یہ مسلم لیگی حماقت کا بہترین شاہکار ہے۔"

حضرت مولانا محمد علی جالندھری کی تقریر کے بعد حضرت امیر شریعت نے فرمایا کہ مولانا محمد علی جالندھری کی یہ تقریر کسی بین الاقوامی پلیٹ فارم سے ہوتی تو آج مولانا نے جس طرح اپنا کیس ثابت کیا ہے مسلم لیگ کے لئے ظفراللہ خاں کو وزیر خارجہ رکھنے کا کوئی جواز باقی نہ رہ جاتا۔ حضرت امیر شریعت نے فرمایا کہ مجھے فخر ہے اس بات پر کہ میری جماعت کے رفقاء' دلائل و براہین کی دنیا میں اپنا کیس ثابت کرنے میں کسی بیرسٹر سے کم نہیں ہیں۔

یہ کہہ کر شاہ جی نے تقریر کرنے سے انکار کر دیا۔ سید امیر حسین گیلانی فرماتے ہیں کہ میں اس تقریر میں موجود تھا۔ مولانا کی تقریر کے دوران نسبت روڈ کے مرزائیوں نے اپنے مکانات سے سنگ باری شروع کر دی۔ مولانا محمد علی صاحب نے مشتعل ہجوم کو کوئی کاروائی کرنے سے روک دیا۔ اور موقعہ کی مناسبت سے ایک لطیفہ بھی سنایا جو یہ تھا کہ ایک دفعہ نوکرانی بادشاہ کے گھر میں چکی پیں رہی تھی۔ بادشاہ کی گھروالی کو نوکرانی نے کہا کہ آپ کی لڑکی جوان ہے میرا لڑکا جوان ہے رشتہ نہ کرلیں؟ بادشاہ کی گھروالی نے اپنے خاوند سے ذکر کیا اس نے کہا کہ جہاں نوکرانی بیٹھی تھی وہ کھدواؤ چنانچہ ایسا کیا نیچے مدفون خزانہ ملا۔ (کجا) جو جواہرات سے بھرا ہوا تھا۔ وہ نکال کر بادشاہ نے جگہ ہموار کرا دی اور پھر گھروالی کو کہا کہ اب جب دوبارہ نوکرانی چکی پیسنے آئے پھر دیکھنا وہ کیا کہتی ہے چنانچہ دوسرے دن نوکرانی آئی۔ دانے پیسے مگر کوئی بات نہ کی۔ بادشاہ کی گھروالی نے خود کہا کہ کل آپ نے اپنے لڑکے اور میری لڑکی کے رشتہ کی بات کی تھی۔ تو نوکرانی قدموں پر گر گئی کہ میں نے قطعاً" یہ بات نہ کی تھی مجھ پر تہمت نہ لگائی جائے۔ بادشاہ کی گھروالی نے اپنے خاوند کو یہ رپورٹ بھی دی تو خاوند نے کہا کہ پہلے دن نوکرانی نہیں اس کے نیچے سے (کجا) بول رہا تھا۔ مولانا نے فرمایا کہ ان مرزائیوں کو کچھ نہ کہو جو اینٹیں مروا رہے ہیں اس "کجے" (ظفراللہ خاں) کو توڑ دو۔ اس پر مجمع لوٹ پوٹ ہو گیا۔ اور مولانا کو خوب داد ملی اور یہ کہ فتنہ بھی ختم ہو گیا۔

موصوف فرماتے ہیں کہ تحریک کے شروع ہونے پر باہر سے آنے والے قافلوں کو سنبھالنا وغیرہ میرے ذمہ ٹھہرایا۔ جب موقع ملتا نوجوان رفقاء کا جلوس لے کر لاہور میں بازار کا چکر بھی لگا لیتے۔ مجھے یاد ہے کہ مارشل لاء کے نفاذ کے بعد ہم دو اڑھائی سو نوخیز نوجوانوں اور لڑکوں کا ایک گروپ دھنی رام روڈ پر جا رہا تھا۔ ایک اونچی جگہ پر کھڑے ہو کر تقریر شروع کی۔ قادیانی نوجوان فوج کی جیپ میں سوار تھے۔ تقریر کرنے والے کو گولی داغ دی۔ دوسرا نوجوان بڑھا' اس نے سپیکر سنبھال کر تقریر شروع کر دی۔ قادیانی اوباشوں نے اس کو بھی گولی داغ دی

اسی طرح پانچ چھ نوجوان یکے بعد دیگرے تڑپے مگر عشق رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے جذبہ کو ماند نہیں پڑنے دیا۔ اس قادیانی ظلم پر روڈ کے دونوں طرف کے مکانات سے اس جیپ پر پتھراؤ شروع ہو گیا جیپ والے قادیانی سورما بھاگ نکلے۔ اور ہمارا جلوس پھر روانہ ہو گیا۔
انار کلی میں راست اقدام کا اشتہار میں نے تقسیم کیا۔ اشتہار تقسیم کر رہا تھا۔ کہ پولیس آدھمکی ایک گلی سے ہو کر گرفتاری سے بچ نکلا۔ جامع مسجد وزیر خاں کو جب فوج نے خالی کرا لیا تو ہمارے رضاکاروں کا دستہ جامع مسجد علی ہجویری" (داتا دربار) منتقل ہو گیا۔ ان کے لئے تانگہ پر دیگ پکوا کر لایا۔ میں خود سائیکل پر تھا۔ مسجد کے دروازے پر آئے تو پیچھے بازار میں افراتفری تھی معلوم ہوا کہ ملٹری کے ٹینک بکتر بند گاڑیاں یہاں بھی آگئی ہیں۔ تنگ گلی سے ایک ہاتھ پر سائیکل اٹھایا اور نکل گیا۔ اب جا کر مولانا غلام غوث ہزاروی سے ملاقات کی۔ شہر میں فوج کا گشت تھا۔ جس پولیس کے دستہ نے گولی چلانے سے انکار کر دیا تھا۔ وہ حوالہ زندان کر دیئے گئے۔ ملٹری کا جو دستہ شہر میں آ کر مسلمانوں کے جذبہ عشق و مستی کو دیکھتا اور متاثر ہوتا انہیں تبدیل کر دیا جاتا تھا۔ فوج پاراچنار یا بنگال کی لائی گئی تاکہ وہ تحریک کے لوگوں کی سرے سے بات ہی نہ سمجھ پائے۔ مولانا ہزاروی صاحب نے ایبٹ آباد 'مانسہرہ' سرحد کے لوگوں کے پتے لکھ کر دیئے کہ ان کو مل کر وہاں سے آواز کو موثر طور پر اٹھایا جائے۔ گوجرانوالہ گیا۔ وہاں سے مولانا عبدالقیوم صاحب میرے ساتھ ہوئے قلعہ کالری گجرات میں جا کر تقریر کی' جلوس نکالا۔ مولانا سید عنایت اللہ شاہ پہلے سے گرفتار تھے۔ وہاں سے جہلم 'پنڈی' ہزارہ کا دورہ کیا خان عبدالقیوم خاں وزیر اعلیٰ سرحد نے اعلان کر رکھا تھا کہ پنجاب کے غنڈوں (تحریک کے لوگوں) کو یہاں آنے کی اجازت نہیں دی جائے گی۔ ہم نے ہزارہ ڈویژن کا دورہ کر لیا۔ قیوم خاں کو دورہ پڑا وہ ہزارہ آیا ہم ہزارہ سے راولپنڈی وہاں سے جہلم آ گئے۔ جہلم میں جمعہ پر بیان ہوا جلوس نکالا گرفتار ہو گئے۔ چھ ماہ قید کاٹ کر رہا ہوئے۔ رہائی پر پھر جہلم میں تقریر کی اور پھر لاہور آ گئے۔

---

# خاتمۃ الکتاب

## اہل جنت سے خطاب

مولانا عزیز الرحمن جالندھری فرماتے ہیں کہ تحریک ختم نبوت ۵۳ء کے اختتام پر لاہور میں ایک عظیم الشان ورکر میٹنگ منعقد ہوئی۔ جس میں لاہور گوجرانوالہ، گجرات، سیالکوٹ، فیصل آباد، شیخوپورہ، سرگودھا، میانوالی، وغیرہ پنجاب کے اضلاع کے وہ کارکن جمع ہوئے جو تحریک ختم نبوت میں سزایاب ہوئے تھے۔ ان سے خطاب کرتے ہوئے شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا کہ میں اپنے یقین اور وجدان کی بنیاد پر کہتا ہوں کہ جو لوگ ختم نبوت کی تحریک میں دیوانہ وار شریک ہوئے وہ سب جنتی ہیں۔ میرے سامنے جو تم بیٹھے ہوئے ہو۔ ایسے محسوس کرتا ہوں کہ میں اہل جنت سے خطاب کر رہا ہوں۔



# ختمِ نبوت کے متعلق چند آیات واحادیث

اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے کلامِ پاک میں ارشاد فرمایا

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝

* محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں البتہ اللہ کے رسول ہیں اور تمام انبیا کے ختم کرنے والے ہیں۔ اور اللہ ہر چیز کو خوب جانتا ہے۔" (سورہ احزاب)
* ارشاد ہے کہ اے نبی! اور ہم نے تو آپ کو تمام لوگوں کے واسطے ہی پیغمبر بناکر بھیجا ہے" (سورہ سبا)
* ارشاد ہے کہ آج میں نے تمہارے لئے تمہارا دین کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی۔ اور تمہارے لئے بطور دین کے اسلام کو پسند کر لیا۔ (سورہ مائدہ)

رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات گرامی

* میری مثال اور مجھ سے پہلے انبیا کی مثال ایسی ہے جیسے کسی شخص نے کوئی گھر بنایا اور اس کو بہت عمدہ اور آراستہ کیا مگر اس کے ایک گوشہ میں ایک اینٹ کی جگہ تعمیر سے چھوڑ دی۔ پس اسکو دیکھنے کیلئے لوگ جوق در جوق آتے ہیں، اور خوش ہوتے ہیں، لیکن کہتے جاتے ہیں کہ یہ ایک اینٹ بھی کیوں نہ رکھدی گئی تاکہ مکان کی تعمیر مکمل ہوجاتی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پس وہ آخری اینٹ میں ہوں اور میں ہی خاتم النبیین ہوں (اور ایک روایت میں ہے) میں نے ہی اس جگہ کو پُر کیا۔ اور مجھ سے ہی قصر نبوت مکمل ہوا اور مجھ ہی پر تمام رسل ختم کر دیئے گئے (بخاری، مسلم وغیرہ) مجھے تمام انبیا پر چھ وجہ سے فضیلت دی گئی (ان میں سے دو یہ ہیں کہ) میں تمام مخلوق کی طرف نبی بناکر بھیجا گیا ہوں اور مجھ پر ہی تمام انبیا ختم کر دیئے گئے (مسلم) قریب ہے کہ میری امت میں تیس جھوٹے پیدا ہونگے۔ جن میں سے ہر ایک یہی کہیگا کہ میں نبی ہوں حالانکہ میں ہی خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں ہو سکتا (مسلم، ابوداؤد، ترمذی) [illegible] رسالت اور نبوت منقطع ہو چکی پس میرے بعد نہ کوئی رسول ہوگا نہ نبی (ترمذی) میں سب انبیا میں سے آخری نبی ہوں۔ اور تم سب امتوں میں سے آخری امت (ابن ماجہ)

مذکورہ بالا آیات و احادیث سے کیا صاف ظاہر نہیں ہوتا ہے کہ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہی آخری نبی اور آخری رسول ہیں۔ آپ کے بعد نہ کوئی نبی ہوگا نہ رسول۔ آپ ہی قیامت تک سارے لوگوں کی ہدایت کے واسطے مبعوث ہوئے ہیں۔ آپ کا دین ہی مکمل اور آخری دین ہے۔ اور آپ کی امت ہی آخری امت ہے۔ سو کوئی آپ کے دین سے انحراف کرے یا اس میں تحریف [illegible] کرے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت یا رسالت کا دعویٰ کرے اپنے کو حق پر ہونا ظاہر کرے یقیناً وہ کافر جہنمی اور دجال و کذاب ہوگا۔

## مجلس تحفظ ختم نبوت ڈھاکہ

ختم نبوت یعنی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر نبوت کا سلسلہ ختم ہوگیا۔ آپ ہی خاتم النبیین اور [illegible] ہیں یہ اسلام کا ایک بنیادی عقیدہ ہے۔ عقیدہ ختم نبوت کا منکر مرتد، کافر اور خارج از اسلام ہے۔

* مجلس تحفظ ختم نبوت ایک خالص غیر سیاسی، مذہبی، اصولی اور تبلیغی ادارہ ہے۔ [illegible]

[illegible]

سرپرستانِ مجلس

[illegible]

# پاکستان
# مرزائی!

اُردو

برادرانِ اسلام!
یہ امر نہایت قابلِ افسوس ہے کہ مرزائی نہ صرف دینِ اسلام بلکہ ملکِ اسلامیہ کے ہمیشہ خلاف رہے ہیں۔ حتیٰ کہ انگریز پرستی کے صدقہ میں آزادی وطن کی تمام تحریکات کی سرتوڑ مخالفت ان کا طرۂ امتیاز رہا ہے۔ اپنے نبی مرزا غلام احمد کے الہام کے پیشِ نظر پاکستان کی مخالفت ان کا مذہبی عقیدہ ہے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل مرزائی حوالہ جات سے ظاہر ہے۔

## پاکستان کی مخالفت کا قادیانی الہام

۱۔ "ایک صاحب نے پاکستان کے متعلق سوال کیا کہ اس بارہ میں حضور (مرزا محمود قادیانی خلیفہ) کا کیا خیال ہے۔ حضور (مرزا محمود) نے فرمایا، میں اصولی طور پر اس کا قائل نہیں۔ میں سمجھتا ہوں خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح موعود (غلام احمد قادیانی) کو ہندوستان میں اس لئے پیدا کیا تا کہ سارا ہندوستان اسلام کے جھنڈے کے نیچے آجائے اور وہ احمدیت کی ترقی کے لئے ایک عظیم الشان بنیاد کا کام دے۔ حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا ایک الہام ہے "آریوں کا بادشاہ" (تذکرہ ص [illegible]) اگر ہم آریوں کو الگ کر دیں اور مسلمانوں کو الگ تو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا یہ الہام کس طرح پورا ہو سکتا ہے۔ پس ضروری ہے کہ ہندوستان کے سب لوگ متحد ہوں۔ اگر ہندوستان نے الگ الگ ٹکڑوں میں تقسیم ہو جانا تھا تو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) پاکستان کے بادشاہ کہلاتے، آریوں کے بادشاہ نہ کہلاتے۔ پس بے شک مسلمان زور لگاتے رہیں، جس نوعی قسم کا پاکستان وہ چاہتے ہیں، وہ کبھی نہیں بن سکتا۔" (روزنامہ الفضل قادیان [illegible])

## پاکستان دشمنی کے سلسلہ میں قادیانی خلیفہ کا بیان

۲۔ "میں (مرزا محمود) قبل ازیں بتا چکا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کی مشیت ہندوستان کو اکٹھا رکھنا چاہتی ہے۔ لیکن قوموں کی غیر معمولی منافرت کی وجہ سے عارضی طور پر الگ بھی کرنا پڑے تو یہ اور بات ہے۔ بسا اوقات عضو ماؤف کو ڈاکٹر کاٹ دینے کا مشورہ دیتے ہیں۔ لیکن یہ خوشی سے نہیں ہوتا بلکہ مجبوری اور معذوری کے عالم میں اور صرف اس وقت جب اس کے بغیر چارہ نہ ہو۔ اور اگر پھر یہ معلوم ہو جائے کہ اس ماؤف عضو کی جگہ نیا لگ سکتا ہے تو کون جاہل انسان اس کے لئے کوشش نہیں کرے گا۔ اس طرح ہندوستان کی تقسیم پر اگر ہم رضامند ہوئے ہیں تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے ہے۔ اور پھر یہ کوشش کریں گے کہ کسی نہ کسی طرح جلد متحد ہو جائے" (روزنامہ الفضل قادیان مورخہ [illegible] مئی ۱۹۴۷ء)

## پاکستان کے خلاف مرزائیوں کا عملی اقدام

پاکستان کے خلاف مرزا غلام احمد قادیانی کا الہام سچا ثابت کرنے کیلئے مرزائیوں نے جو حربے استعمال کئے ان میں سے ایک کا ذکر پاکستان کے سابق چیف جسٹس محمد منیر نے قادیانیوں کی پاکستان دشمنی کو بڑی خوبصورتی کے ساتھ بے نقاب کیا ہے۔ ان کے نزدیک مسلمانوں اور اربابِ حکومت کی آنکھیں کھل جانی چاہئیں۔ صاحب موصوف ریڈ کلف ایوارڈ کا ذکر کرتے ہوئے ضلع گورداسپور کے متعلق انکشاف فرماتے ہیں:۔

"گورداسپور کے سلسلے میں میں ایک انتہائی افسوس ناک واقعہ کا ذکر کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ یہ بات کبھی میری سمجھ میں نہیں آئی کہ احمدیوں نے کیوں علیحدہ عرضداشت پیش کی۔ اس علیحدہ نمائندگی کی ضرورت صرف اس وجہ سے پیدا ہو سکتی تھی کہ احمدی حضرات مسلم لیگ کے مؤقف سے متفق نہ تھے اور یہ بات خود اپنی جگہ بڑی افسوسناک تھی۔ ممکن ہے ان کی نیت یہ ہو کہ مسلم لیگ کا مقدمہ مضبوط کیا جائے۔ لیکن انہوں نے شکرگڑھ کے مختلف حصوں کے بارے میں جو اعداد و شمار پیش کئے ان سے اشارۃً ثابت ہو گیا کہ دریائے جھین اور دریائے بسنتر کے درمیانی علاقے میں غیر مسلم آبادی کی اکثریت ہے۔ اس طرح انہوں نے یہ دلیل فراہم کر دی کہ اگر دریائے اوجھ اور دریائے بسنتر کا علاقہ بھارت کو دے دیا جاتا تو یہی بسنتر دوآبہ لیکن آپ بھارت کا حصہ بن جائے گا۔ بہرکیف یہ علاقہ ہمارے پاس رہا۔ مگر احمدیوں نے جو موقف اختیار کیا وہ گورداسپور کے معاملے میں ہمارے لئے کافی پریشانی کا موجب بن گیا"

(روزنامہ پاکستان ٹائمز ۲۴ جولائی [illegible])

## مسلمانانِ عالم مرزائیوں کی نگاہ میں!

یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ مرزائیوں کی پاکستان دشمنی کی وجہ ان کا مسلمانانِ عالم کو کافر اور دوزخی قرار دینا ہے جیسا کہ مرزائیوں کی مندرجہ ذیل تحریرات سے ظاہر ہے۔

۱۔ "مجھے خدا کا الہام ہے۔ جو شخص تیری پیروی نہ کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہ ہوگا۔ اور تیرا مخالف رہے گا وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا جہنمی ہے۔" (اشتہار معیار الاخیار ص۸ از مرزا غلام احمد قادیانی)

۲۔ "کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا نام بھی نہیں سنا، وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ میں تسلیم کرتا ہوں یہ میرے عقائد ہیں۔" (آئینہ صداقت ص۳۵ از مرزا محمود خلیفہ قادیانی)

۳۔ "ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی (مرزا غلام احمد قادیانی) کے منکر ہیں۔ یہ دین کا معاملہ ہے اس میں کسی کا اپنا اختیار نہیں کہ کچھ کر سکے۔" (انوار خلافت ص۹۰ مرزا محمود خلیفہ قادیانی)

۴۔ "دو قسم کے تعلقات ہوتے ہیں، ایک دینی دوسرے دنیوی۔ دینی تعلق کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے اور دنیوی تعلقات کا بھاری ذریعہ رشتہ ناطہ ہے۔ سو یہ دونوں ہمارے لئے حرام قرار دیئے گئے" (کلمۃ الفصل ص۱۶۹ مصنفہ مرزا بشیر احمد پسر غلام احمد قادیانی)

## توہینِ قرآن مجید، انبیاء علیہم السلام اور بزرگانِ امت

مرزا غلام احمد قادیانی کی کتابیں توہینِ قرآن مجید، انبیاء علیہم السلام اور بزرگانِ دین سے بھری پڑی ہیں۔ ناظرین کی خدمت میں نمونہ مشتے از خروارے چند حوالہ جات پیش ہیں۔

### توہینِ قرآن مجید

مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنا الہام بیان کیا، "میں تو بس قرآن ہی کی طرح ہوں۔ اور قریب ہے کہ میرے ہاتھ پر ظاہر ہوگا جو کچھ قرآن سے ظاہر ہوا۔" (تذکرہ ص [illegible])

"قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں۔" (تذکرہ ص [illegible])

### توہینِ انبیاء علیہم السلام

"زندہ شد ہر نبی بآمدنم۔ ہر رسولے نہاں بہ پیراہنم" ترجمہ: میرے آنے سے سب رسول زندہ ہو گئے۔ تمام رسول میرے پیراہن میں چھپے ہوئے ہیں۔ (درثمین فارسی ص [illegible])

### توہینِ حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

"کربلائیست سیر ہر آنم۔ صد حسین است در گریبانم" ترجمہ: میں ہر وقت کربلا کے میدان میں ہوں۔ سو حسین میرے گریبان میں چھپا ہوا ہے۔ (نزول المسیح ص۹۹)

### صحابہؓ اور بزرگانِ امت کو یہودیوں سے تشبیہ

"ہمارے مخالف (مسلمان) سخت شرمندہ اور لاجواب ہو کر آخر یہ عذر پیش کرتے ہیں کہ ہمارے بزرگ ایسا ہی کہتے چلے آئے ہیں۔ نہیں سوچتے کہ وہ بزرگ معصوم نہ تھے بلکہ جیسا کہ یہودیوں کے بزرگوں نے پیشگوئیوں کے سمجھنے میں ٹھوکر کھائی، ان بزرگوں نے بھی ٹھوکر کھائی۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی ص [illegible])

شائع کردہ شعبہ نشر و اشاعت مجلس تحفظِ ختمِ نبوت پاکستان (ملتان)
صدیقیہ پرنٹنگ پریس بیرون بوہڑ گیٹ ملتان
عبدالغفار شاد خرقہ فروش ملتان

# مرزائی کسی ادارہ میں مسلمانوں کے نمائندہ نہیں ہو سکتے!!

## برادرانِ اسلام

ملتِ اسلامیہ چودہ سو سال سے نئے مدعیٔ نبوت اور اس کے ماننے والوں کو قرآن و سنت کی روشنی میں دائرہ اسلام سے خارج سمجھتی ہے عالمِ اسلام، مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کو نبی یا مجدد ماننے والوں کے دائرہ اسلام سے خارج ہونے پر متفق ہے۔ اسی طرح مرزائی تمام عالم اسلام کو کافر کہتے ہیں چنانچہ ظفر اللہ خاں اور دوسرے مرزائیوں نے، قائد اعظم، لیاقت علیخان، سردار عبدالرب نشتر اور دوسرے اکابرین کا جنازہ تک نہیں پڑھا۔ نیز مرزائی عقیدۂ نظریہ پاکستان کے مخالف ہیں چنانچہ مرزائیوں کے دوسرے خلیفہ بشیر الدین محمود نے ایک تقریر میں کہا تھا کہ "ممکن ہے عارضی طور پر افتراق ہو اور کچھ وقت کے لیے دونوں قومیں (مسلمان، ہندو) جدا جدا رہیں مگر یہ حالت عارضی ہوگی اور ہمیں کوشش کرنی چاہیئے کہ جلد دور ہو جائے۔ بہرحال ہم چاہتے ہیں کہ اکھنڈ ہندوستان رہے۔" الفضل ۵ اپریل ۱۹۴۷

اس نظریہ اور عقیدہ کے ساتھ مرزائی براستہ پیپلز پارٹی آگے آرہے ہیں مرزائی اپنے عقائد اور نظریات کے لحاظ سے الگ اور نظریہ پاکستان کے خلاف ہیں اس لیے مرزائی کسی بھی ادارہ میں مسلمانوں کے نمائندہ نہیں ہو سکتے

حضرت مولانا محمد علی جالندھری امیر مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان
حضرت مولانا سید خلیل احمد قادری نائب صدر جمعیۃ العلما
حضرت مولانا حافظ عبدالقادر روپڑی جماعت اہلحدیث
حضرت مولانا حکیم عبدالرحمان کنوینر جماعت اہل حدیث گوجرانوالہ

حضرت مولانا عبیداللہ انور نائب امیر جمعیۃ علماء اسلام پاکستان
حضرت مولانا سید کاظم علی شاہ صدر انجمن امامیہ گوجرانوالہ
حضرت مولانا مفتی بشیر حسین قادری خطیب جامع مسجد گوجرانوالہ

شعبہ نشر و اشاعت مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان (ملتان)

آل مسلم پارٹیز کنونشن پنجاب منعقدہ لاہور نے ۱۸؍جولائی ۱۹۵۲ء بروز جمعۃ المبارک

# یومِ مطالبات

منانے کا فیصلہ کیا ہے۔ اس میں تمام مسلمان حکومتِ پاکستان سے پرزور مطالبہ کریں کہ

۱۔ مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔

۲۔ مرزائی وزیر خارجہ سر ظفر اللہ کو وزارت سے الگ کیا جائے۔

۳۔ مرزائیوں کو کلیدی عہدوں سے فوراً علیحدہ کر دیا جائے۔

۴۔ ربوہ میں جو سرکاری زمین مرزائیوں کو ارزاں قیمت پر دی گئی ہے وہ واپس لی جاوے اور ربوہ میں مسلمانوں کو بھی آباد ہونے کی وہی مراعات حاصل ہوں جو مرزائیوں کو حاصل ہیں۔

۵۔ مجلس احرار کے جلسوں پر امتیازی طور پر جو دفعہ ۱۴۴ کا نفاذ کیا گیا ہے اسے واپس لیا جائے۔ اور تمام گرفتار شدگان کو رہا کر دیا جائے۔

**شعبہ نشر و اشاعت تحفظ ختم نبوت لاہور**

مسلمانانِ پاکستان کا

# حکومتِ پاکستان سے

# مطالبہ

- سر ظفر اللہ مرزائی کو وزارتِ خارجہ سے الگ کیا جائے
- مرزائیوں کو پاکستان کی کلیدی ملازمتوں سے علیحدہ کیا جائے
- مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے
- ربوہ کو مسلمانوں کیلئے کھلا شہر قرار دیا جائے

# آل مسلم پارٹیز کنونشن پنجاب

کی

مجلسِ عمل کی طرف سے

# محضرنامہ

بعالی خدمت جناب

## الحاج خواجہ ناظم الدین

وزیرِ اعظم پاکستان

۲.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وحدہٗ والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ الکریم الذی لا نبی بعدہٗ

جناب والا

مسلمانانِ پنجاب کی تمام جماعتوں کا یہ نمائندہ وفد حسب ذیل امور کو آپ کی خدمت میں پیش کرنا چاہتا ہے۔

— قادیانیوں کو ایک مستقل آئینی اقلیت قرار دینے کا مسئلہ اس معاملہ میں حسب ذیل امور قابل توجہ ہیں:۔

(ا) مسلمانوں کو جس چیز نے ایک امت بنایا ہے وہ ایک پیغمبر کے اتباع پر اُن کا جمع ہونا ہے۔ مسلمانوں کے تمام فرقے اپنے شدید اعتقادی اور فقہی اختلافات کے باوجود جس بنا پر ایک ہی امت میں مجتمع ہیں وہ یہی چیز ہے کہ ان کے اتباع کا مرکز و مرجع ایک ہی نبی حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس ہے۔ لیکن قادیانیوں کا معاملہ ان سب سے مختلف ہے۔ وہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ایک نبوت کے مدعی ہیں جس پر ایمان لانا ان کے نزدیک ویسا ہی ضروری ہے جیسا ہمارے لئے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانا ضروری ہے اور اسی لئے وہ مرزا غلام احمد قادیانی کی نبوت کو نہ ماننے والے کو اسی طرح کافر سمجھتے ہیں جس طرح مسلمان حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان نہ لانے والے کو اور ان کے نزدیک جو شخص مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی نہ مانتا ہو وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کے باوجود کافر ہی رہتا ہے۔

اس طرح یہ نئی نبوت لازماً ان سب لوگوں کو ایک امت بناتی ہے جو اس پر ایمان لائیں اور ان سب لوگوں کو ایک دوسری امت بنا دیتی ہے جو اس پر ایمان نہ لائیں اس طرح یہ عقیدہ ایک ایسی دیوار بن جاتا ہے جو قطعی طور پر قادیانیوں کو مسلمانوں سے جدا کر دیتی ہے۔ اور جس کی موجودگی میں یہ ممکن ہی نہیں رہتا کہ یہ دونوں گروہ ایک امت میں جمع ہو سکیں۔

(ب) ایک نئی نبوت کے دعوے کا یہ منطقی نتیجہ قادیانیوں کو خود بھی تسلیم ہے اور انہوں نے قولاً اور عملاً اس نتیجے کی تصدیق کی ہے۔ ان کے پیشواؤں کے ذمہ دارانہ بیانات تحریری شکل میں موجود ہیں جن میں وہ صاف کہتے ہیں کہ جو شخص ان کے نبی پر ایمان نہ لائے وہ کافر ہے۔ ان کا عمل یہ ہے کہ وہ مسلمان کو بیٹی دینا حرام سمجھتے ہیں۔ مسلمان کے ساتھ ان کی نماز نہیں ہوتی۔ مسلمان کی نماز جنازہ پڑھنا ان کے نزدیک ناجائز ہے۔ حتیٰ کہ وہ مسلمان کے معصوم بچے کی نماز جنازہ بھی نہیں پڑھتے کیوں کہ ان کے نزدیک وہ معصوم بچہ بھی اپنے مسلمان ماں باپ کی وجہ سے کافر ہی کے حکم میں ہے اور اسی لئے قائد اعظم مرحوم کی نماز جنازہ تک میں شرکت سے انہوں نے اجتناب کیا ہے۔ اس طرح وہ مسلمانوں سے ایک الگ امت عملاً ہو چکے ہیں۔

ج) ان کی یہ علیحدگی صرف علیحدگی کی حد تک ہی نہیں رہی ہے۔ بلکہ اس نے مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان ایک شدید تلخی اور کشمکش کی شکل اختیار کر لی ہے انہوں نے ایک جداگانہ امت کی حیثیت سے اپنی الگ تنظیم کرنے کے باوجود مسلمانوں کی امت میں شامل رہنے کی کوشش کی اور مسلمانوں کے اندر سے توڑ توڑ کر لوگوں کو اپنی امت میں شامل کرتے رہے۔ الگ امت بن جانے کی صورت میں ان کے لئے ایک مسلمان کو یہ دعوت دینا مشکل تھا کہ وہ مسلمانوں میں سے نکل کر اس دوسری امت میں آ جائے لیکن امت در امت بن کر رہنے کی صورت میں وہ مسلمانوں کو آسانی کے ساتھ یہ اطمینان دلا سکتے تھے کہ قادیانیوں میں شامل ہونے کے معنی اسلام سے نکل کر دوسری امت میں آنے کے نہیں ہیں۔ اس طرح انہوں نے اس پردے کو اپنے دائرہ اثر کی توسیع کے لئے ایک ذریعہ بنایا اور علی الاعلان کہا کہ "مسلمان قوم ہماری چراگاہ ہے"۔

ان کے اس طرز عمل کی وجہ سے قادیانیوں کی تعداد میں جتنا جتنا اضافہ ہوتا گیا مسلمانوں کے ہزارہا خاندانوں میں اس کی وجہ سے تفرقہ

پڑ گیا ۔ اور بھائی سے بھائی باپ سے بیٹا ۔ بیوی سے شوہر اور رشتہ داروں سے رشتہ دار کٹ کٹ کر الگ ہوتے رہے ۔ پھر قادیانیوں نے منظم طریقے سے تجارتوں اور ملازمتوں اور دوسرے معاشی شعبوں میں مسلمانوں کے خلاف جتھابندی اور کشمکش شروع کر دی جس نے تلخیوں کو اور زیادہ بڑھا دیا ۔

(۵) اس کشمکش سے جس میں ہزاروں خاندان اور لاکھوں افراد شہروں سے لے کر دیہات تک میں مبتلا ہیں قریب قریب وہی حالات پیدا کر دیئے ہیں جو ہندوؤں، سکھوں اور مسلمانوں کے درمیان رہ چکے ہیں ۔ ایسے حالات جن دو گروہوں کے درمیان رہیں ۔ ان کو ملا کر رکھنے کی کوشش کبھی مفید ثابت نہیں ہوئی ۔ بلکہ تجربے سے فساد انگیز ثابت ہوئی ہے ۔ اس لئے تدبر کا تقاضا یہ ہے کہ ملک میں فسادات کی نوبت آنے سے پہلے اسی حالت کو آئینی طور پر تسلیم کر لیا جائے جو پچاس برس سے واقعتاً ان کے درمیان موجود ہے ۔

ان وجوہ سے یہ وفد آپ سے یہ مطالبہ کرتا ہے کہ اس وقت جو دستوری تجاویز مرتب ہو رہی ہیں ان میں یہ چیز بھی شامل کر لی جائے ۔ کہ قادیانیوں کو ان غیر مسلم اقلیتوں کے زمرے میں رکھا جائے گا ۔ جو جداگانہ انتخاب کے ذریعے سے اپنی آبادی کے تناسب کے مطابق مجالس قانون ساز میں اپنے نمائندے بھیجیں گی ۔ ہماری اس تجویز کو قبول کرنے کا اعلان جتنی جلدی کر دیا جائے ۔ اتنا ہی بہتر ہے ۔ کیونکہ پاکستان میں اور خصوصاً پنجاب میں جو شدید نفرت اور ہیجان قادیانیوں کے خلاف بھڑک اٹھا ہے ۔ اس کو اس اعلان کے بغیر فرو نہیں کیا جا سکتا ۔

۲ — وزارت خارجہ سے سر ظفر اللہ خان کی علیحدگی کا مسئلہ ۔

اس مسئلے میں مسلم عوام کے جذبات ان مظاہروں اور جلسوں کے ذریعے سے محترم وزیر اعظم کو معلوم ہو چکے ہوں گے ۔ جو بڑے پیمانے پر ملک میں ہوئے ہیں ۔ ان جذبات کے متعلق یہ غلط فہمی نہ ہونی چاہئے کہ ان کی بنا محض مذہبی اختلاف ہے ۔ زیادہ تر جن وجوہ سے عام مسلمانوں کے جذبات سر ظفر اللہ خان صاحب کے خلاف ہوئے ہیں وہ یہ ہیں ۔

اول یہ کہ وہ ملازمتوں میں قادیانیوں کو آگے بڑھانے اور مسلمانوں کے خلاف ان کو ترجیح دینے میں نیز اپنے محکمے کے علاوہ دوسرے محکموں کو بھی قادیانیوں کے حق میں استعمال کرنے کے لئے برسوں سے بدنام ہیں ۔

دوم یہ کہ وہ اپنے ذاتی اثر کو قادیانیت کی اشاعت کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

سوم یہ کہ پاکستان کی وزارت خارجہ پر فائز ہونے کی وجہ سے جو اثرات ان کو بیرونی ممالک میں حاصل ہوئے ہیں ۔ ان سے قادیانیت کو باہر کی دنیا میں اور خصوصاً اسلامی دنیا میں پھیلنے کا ایسا موقع مل رہا ہے جو پہلے کبھی نہ ملا تھا ۔

چہارم یہ کہ مسلمانوں کو ان کے بارے میں اطمینان نہیں ہے کہ وہ ہندوستان کے مقابلے میں پاکستان کے مفاد کی ٹھیک ٹھیک حفاظت کر سکیں گے ۔ جب کہ ان کا مرکز نبوت — قادیان ہندوستان کی مٹھی میں ہے ۔

پنجم یہ کہ کشمیر کے معاملے میں مسلمان ان کی خدمات سے مطمئن نہیں ہیں ان وجوہ کے علاوہ یہ وفد پورے زور کے ساتھ محترم وزیر اعظم کو اس حقیقت کی طرف توجہ دلاتا ہے کہ بیرونی ممالک میں کسی ملک کی نمائندگی کیلئے ایسا شخص کبھی موزوں نہیں ہو سکتا جس کے خلاف ملک کے گوشے گوشے میں باشندے علانیہ اظہار بے اعتمادی، اظہار نفرت اور کھلے کھلے مظاہرے کر چکے ہوں ۔ ممکن ہے کہ مرکزی کابینہ کو ان پر اعتماد ہو ۔ لیکن بیرونی ممالک میں ان کی بات اس بنا پر وزنی نہیں ہو سکتی کہ وہ کابینہ کے نمائندے ہیں ۔ بلکہ اگر ہو سکتی ہے تو اس بنا پر کہ وہ ملک کے نمائندے ہیں ۔ اگر دنیا ان کو اس حیثیت سے جانے کہ پاکستان کے عام باشندے ان سے ناراض ہیں ۔ مگر کابینہ ان سے خوش ہے ۔ تو یہ چیز نہ صرف ان کے ہی وزن کو بلکہ کابینہ کے وزن کو بھی کم کر دے گی ۔

ان حالات میں مسلمانانِ پنجاب کی تمام جماعتوں کا نمائندہ وفد محترم وزیراعظم سے مطالبہ کرتا ہے کہ چوہدری سر ظفراللہ خان کو اُن کے موجودہ منصب وزارت خارجہ سے برطرف کر کے مسلمان قوم کے اضطراب کو رفع کریں ۔ ہماری ملت میں مردان کار کی کمی نہیں ۔ انشاء اللہ نیا وزیر خارجہ پاکستان کے خارجی مسائل کو حل کرنے میں کامیاب ہوگا۔ اور ان خرابیوں کو بھی دور کرے گا جو ایک غیر مخلص آدمی کے باعث رونما ہوگئیں ۔

۳ — آخر میں وفد محترم وزیراعظم کی خدمت میں یہ بھی عرض کرنا ضروری سمجھتا ہے کہ قادیانیوں کو اقلیت قرار دینا ہی کافی نہیں بلکہ ان کے اور مسلمانوں کے درمیان جو تلخی اور کشمکش گذشتہ پچاس سال میں اور خصوصاً پاکستان بننے کے بعد کے پانچ سال میں رونما ہوئی اس کو دور کرنے کے لئے ضروری ہے کہ سرکاری ملازمتوں پر قادیانیوں نے اپنے تناسب آبادی سے جو سینکڑوں گنا زیادہ اثر بڑھا لیا ہے ۔ کیوں کہ یہ لوگ سازباز کر کے آگے بڑھتے ہیں ۔ اس اثر کا انسداد کیا جائے اور ان کے تناسب آبادی کے مطابق ملازمتوں میں ان کا تناسب بھی مقرر کر دیا جائے ۔

ہم توقع رکھتے ہیں کہ محترم وزیراعظم ان مخلصانہ گذارشوں کو جو محبت پاکستان اور مملکت پاکستان کی خیرخواہی کے لئے پیش کی گئی ہیں ۔ قبول فرما کر عامۃ المسلمین کو مطمئن کریں گے اور اللہ تعالیٰ اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا حاصل کریں گے ۔

ہم ہیں آپ کے خادم

نمائندگان مجلس عمل آل مسلم پارٹیز کنونشن پنجاب

(پاکستان پرنٹنگ ورکس ایبٹ روڈ لاہور میں چھپا : -)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# زکوٰۃ و صدقات کا بہترین مصرف

## علماء کرام و مشائخ عظام کا ارشاد

ضرورت تھی کہ ملک میں علماء حق کی کوئی جماعت اقتدار و سیاسی کشمکش سے علیحدہ رہ کر دعوت حق و تبلیغ دین کا فریضہ انجام دے۔

الحمد للہ کہ ملک و ملت کی اس اہم ضرورت کی طرف مجلس تحفظ ختم نبوت نے حضرت امیر شریعت مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاری کی صدارت اور مولانا محمد علی جالندھری کی نظامت میں توجہ دی۔

اس وقت ۲۰ علماء کرام کی ایک جماعت اطراف ملک میں تبلیغی ضرورتوں کو پورا کر رہی ہے۔ جنکے جملہ مصارف مجلس تحفظ ختم نبوت کا مرکزی دفتر ملتان ادا کرتا ہے۔

ہم مطمئن ہیں کہ مبلغین تحفظ ختم نبوت قرآن و سنت کی روشنی میں صحیح عقائد و اعمال کی تبلیغ کرتے ہیں **لہٰذا** ہم اپنے ملنے والوں سے بالخصوص اور عام مسلمانوں سے بالعموم اپیل کرتے ہیں کہ زکوٰۃ و صدقات سے مجلس تحفظ ختم نبوت کی زیادہ سے زیادہ مالی امداد کر کے تبلیغ اسلام کے نظام کو مضبوط کریں۔ و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

| | | |
|---|---|---|
| احقر الانام احمد علی عفی عنہ | افقر الی اللہ عبد اللہ درخواستی | فقیر محمد عبد اللہ عفی عنہ |
| امیر انجمن خدام الدین لاہور | مہتمم مدرسہ عربیہ مخزن العلوم خان پور | سجادہ نشین کندیاں شریف |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ من لا نبی بعدہ

## مجلس مرکزیہ تحفظ ختم نبوت ملتان

مکرمی و محترمی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ مزاج گرامی!

واضح ہو کہ اس سال سر ظفر اللہ خان قادیانی بغرض ادائے فریضۂ حج حرمین شریفین مکہ و مدینہ زادہما اللہ شرفاً میں داخل ہوا۔ قادیانیوں کے مشہور و مقتدر اہل اسلام پر روشن ہیں علماء اہل اسلام نے متفقہ طور پر منکرین ختم نبوت اور مرزا آنجہانی کی امت کو خارج از اسلام قرار دیا ہے۔ سر ظفر اللہ کو عامۃ المسلمین کیسے حرمین شریفین میں ارکان حج و عمرہ میں شریک ہونے کی اجازت سے پاکستان کے مسلمانوں کے جذبات بری طرح مجروح ہوئے ہیں جہاں ہم اپنی پاکستانی حکومت کے رویہ کے خلاف احتجاج کرتے ہیں کہ اس نے مسلمانوں کے اس عظیم مطالبہ کو مسلسل نظر انداز کیا ہوا ہے۔ کہ مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے، وہاں ہم سعودی عربیہ حکومت کے اس رویہ کے خلاف بھی پرزور احتجاج کرتے ہیں کہ اس نے مرزائیوں کو بالعموم اور ظفر اللہ خان کو بالخصوص حرمین شریفین میں داخل ہونے کی اجازت دے کر عالم اسلام کے مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو مجروح کیا ہے۔

بنا بریں میں اپنی جماعت کی ماتحت شاخوں اور تمام دینی جماعتوں، عربی مدارس سے اپیل کرتا ہوں کہ وہ سفارت خانہ مملکت سعودیہ عربیہ کراچی کے نام تار اور خطوط لکھ کر مندرجہ ذیل مطالبہ کریں۔ مملکت سعودیہ عربیہ نے ظفر اللہ خان قادیانی کو حرمین شریفین میں حج کے لئے داخل ہونے کی اجازت دے کر ہمارے جذبات کو مجروح کیا ہے۔ ان کے اس اقدام کے خلاف ہم شدید احتجاج کرتے ہوئے مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ آئندہ قادیانی فرقہ کے کسی فرد کو حرمین شریفین میں داخلہ کی اجازت نہ دے۔

اخبارات و جرائد کے ذریعہ جماعت نے ۱۵ صفر یوم جمعہ، یوم احتجاج مقرر کیا ہے۔ آپ تجویز کی متعدد کاپیاں تحریر کر کے اپنے شہر کی مساجد میں پاس کرائیں۔ اور محرک تجویز کنندہ کا نام

تائید کنندہ کا نام　　مسجد کا نام

شہر کا نام　　نیچے درج کریں

تجویز شاہ فیصل کے نام معرفت سعودی سفارت خانہ کراچی روانہ کریں، اور ملتان اطلاع کر دیں کہ فلاں فلاں شہر میں تجویز پاس ہوئی۔

محمد علی جالندھری امیر مجلس مرکزیہ تحفظ ختم نبوت

پاکستان ملتان

(صدیقیہ پریس ملتان)

مرزائیوں نے اپنے مسلمان ہونیکی دلیل میں اشتہار شائع کیا ہے ـــ "میں اپنی اور اپنی پارٹی کی طرف سے آنریبل سر محمد ظفر اللہ خاں کو ہدیۂ تبریک پیش کرنا چاہتا ہوں، وہ مسلمان ہیں اور یوں کہنا چاہیے کہ میں گویا اپنے بیٹے کی تعریف کر رہا ہوں مختلف حلقوں نے ان کو جو مبارکباد دی ہے میں اس کی تائید کرتا ہوں"

قائد اعظم مارچ ۱۹۳۹ء

---

ظفر اللہ خاں مرزائی نے قائد اعظم مرحوم کا جنازہ نہ پڑھا مولانا محمد اسحاق صاحب ایبٹ آبادی نے پوچھا کہ تم نے قائد اعظم کا جنازہ نہیں پڑھا حالانکہ تم ان کی حکومت کے ایک وزیر ہو۔ تو جواباً کہا، آپ مجھے مسلمان حکومت کا کافر وزیر سمجھ لیں یا کافر حکومت کا مسلمان وزیر "۔ ظفر اللہ خاں مرزائی

قارئین کرام (ظفر اللہ خاں کے طریقے کا یہ خلاصہ ہے۔ مرزائی تمام عالم اسلام کو کافر سمجھتے ہیں اور تمام عالم اسلام مرزائیوں کو دائرۂ اسلام سے خارج سمجھتا ہے !!!

# جس نے بانئ پاکستان کا جنازہ نہیں پڑھا

شعبہ نشر و اشاعت
مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان
ملتان



جناب مکرم ـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــ زید مجدکم

السلام علیکم و رحمتہ اللہ و برکاتہ' مزاج گرامی۔

الحمد للہ کہ مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان اپنے بانی اول حضرت امیر شریعت سید عطاءاللہ شاہ بخاری قدس سرہ' کے ارشادات گرامی کی روشنی میں اپنی تبلیغی مساعی میں دن بدن ترقی کے منازل طے کر رہی ہے۔

مغربی پاکستان میں جماعتی تنظیم کی مضبوطی کے ساتھ مشرقی پاکستان میں کام ترقی پذیر ہے مشرقی پاکستان کے شہر اور دیہات میں مرزائیوں کی ارتداد پھیلانے کی مہم ختم ہو چکی ہے۔

مناظر اسلام مولانا لال حسین صاحب یورپ میں پہلے تبلیغی منصوبہ کی کامیابی کے بعد وطن تشریف لاچکے ہیں - یورپ کے اکثر ممالک میں جماعتی تنظیم' ووکنگ مسجد سے مرزائیوں کا اخراج' جزائر فیجی میں اسلامی مدرسہ کا قیام' عیسائیوں میں تبلیغ اسلام' یورپ میں مستقل تبلیغ کے لئے انگلینڈ میں مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان کے نام پر ایک عظیم الشان عمارت کی خرید' اس تبلیغی منصوبہ کے اہم نتائج ہیں۔

عنقریب بیرون ملک دوسرے تبلیغی منصوبہ پر عملدرآمد شروع ہوگا۔ جس کے تحت مولانا لال حسین مع دوسرے مبلغین یورپی ممالک میں تشریف لے جائیں گے۔

اس سال اسلامی ممالک میں تبلیغ بذریعہ کتب و رسائل کے علاوہ مولانا لال حسین نے ایام حج میں خصوصیت کے ساتھ مرزائیوں کے خلاف کام کیا۔

استدعا ہے کہ تبلیغ اسلام کے لئے اپنے مفید مشوروں سے مجلس تحفظ ختم نبوت کی رہنمائی اور زکوٰۃ - صدقات و عطیات سے مجلس کی مالی امداد فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔
(امداد بذریعہ مقامی مبلغ و کارکن دیکر رسید حاصل کریں یا ناظم دفتر تحفظ ختم نبوت پاکستان (ملتان) کے نام بذریعہ منی آرڈر ارسال فرمائیں)

خادم اہل اسلام
**محمد علی جالندھری**
امیر مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان (ملتان)

گلوئے عشق کو دار و رسن پہنچ نہ سکے
تو لوٹ آئے ترے سربلند کیا کرتے

تحریکِ ختمِ نبوّت کے بعد لاہور میں پہلی مرتبہ

# تحفظِ ختمِ نبوّت کانفرنس

زیرِ اہتمام مجلسِ تحفظِ ختمِ نبوّت پاکستان

۲۵، ۲۶ فروری ۱۹۵۶ء بروز ہفتہ اتوار ○ باغ دہلی دروازہ لاہور

امیرِ شریعت مولانا سیّد عطاء اللہ شاہ بخاری مدظلہ العالی

مجاہدِ ملت مولانا محمّد علی جالندھری

اور دوسرے زعمائے تحفظِ ختمِ نبوّت اجتماعِ عام سے خطاب کریں گے ———○——— نوٹ: بیرونی حضرات کے لیے رہنے کا انتظام ہوگا

ناظم مجلس تحفظ ختم نبوت لاہور

مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان کے زیر اہتمام

عظیم الشان

# شہداء ختم نبوت کانفرنس لاہور

مورخہ ۱۴ مارچ بروز پیر

بمقام باغ بیرون دہلی دروازہ لاہور

جس میں تحریک تحفظ ختم نبوت کے شہداء کی سینکڑوں کو خراج عقیدت پیش کیا جائے گا!

اسماء گرامی مقررین

- حضرت امیر شریعت مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری مدظلہ
- حضرت مولانا ابو الحسنات سید محمد احمد قادری
- مولانا محمد علی جالندھری
- مولانا قاضی احسان احمد شجاع آبادی
- مولانا مظہر علی اظہر
- مولانا عبد الستار خاں نیازی
- آغا شورش کاشمیری
- مولانا محمد داؤد غزنوی
- مولانا غلام غوث ہزاروی
- ماسٹر تاج الدین انصاری
- مولانا تاج محمود لائلپوری
- سید مظفر علی شمسی
- مولانا لال حسین اختر
- مجاہد الحسینی (مدیر ترجمان پاکستان)
- سید امین گیلانی
- سائیں محمد حیات پسروری

پروگرام: پہلا اجلاس ۲ بجے بعد نماز ظہر — دوسرا اجلاس ۰ بجے بعد نماز عشاء

محمد شریف جالندھری ناظم دفتر مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان

نقارہ ویدک کا بجتا ہے آئے جس کا جی چاہے

صداقت وید اور اس آزمائے جس کا جی چاہے

# مرزا محمود احمد خلیفہ قادیانی
# کا چیلنج منظور

شری بابا دیپ سنگھ جی اپنا کٹا ہوا سر ایک ہاتھ میں سنبھال دوسرے سے کھنڈا چلاتے ہوئے دشمنوں پر حملہ آور ہوئے تو دشمنوں کے پاؤں اکھڑ گئے اسی طرح امر شہید پنڈت لیکھرام جی کے مشن کو قادیان میں زندہ دیکھ کر مرزائی بوکھلا گئے ہیں۔

اونچے مینار سے سٹرونگ (Strong) لاؤڈ سپیکروں کے ذریعہ دی ہوئی گالیاں اور دھمکیاں کوئی پھل نہ لائیں۔ ہر طرف سے مایوسی و نامرادی کے تھپیڑے کھائے۔ جب کسی طرح سے بھی ویدک دھرم کے شیدائیوں کے دل سے اس عزم بالجزم کو نہ ہٹا سکے تو اب مرزائیوں نے ایک نیا کھیل رچایا ہے۔

چنانچہ الفضل مجریہ ۱۰ اکتوبر ۱۹۴۵ء میں نئی دہلی کے چند آریہ نوجوانوں کی آڑ لیکر امر شہید پنڈت لیکھرام جی کی شہادت کو مرزائیت کی صداقت کا ناطق ثبوت قرار دیتے ہوئے مرزا محمود احمد صاحب نے فیصلہ کن مناظرہ و مباہلہ کا چیلنج دیا ہے۔ چیلنج مذکور میں ان جہانی نے آنجہانی کیطرح کئی اٹکل پچو فقرے بھی درج فرمائے ہیں۔ جو جنس اپنی جائز و ناجائز کو دوسروں پر ٹھونسنے کے مصداق ہیں۔

امر شہید پنڈت لیکھرام سمارک منڈل قادیان، جس کے ہر ممبر نے اپنا جیون امر شہید پنڈت لیکھرام جی کے مشن کیلئے وقف کر چھوڑا ہے مرزا محمود احمد کے اس چیلنج کو بخوشی منظور کرتا ہے۔ حقیقت میں یہ چیلنج سمارک منڈل کو ہی دیا گیا ہے اور یہی اس کی حقیقت ہے دہلی کے آریہ نوجوانوں کو مقابلہ کی دعوت دینے والو اپنا صوبہ چھوڑ، ضلع چھوڑ، قصبہ چھوڑ اتنی دور کیوں جاتے ہو۔ اپنے گھر میں ہی ادم کا جھنڈا لہرانے والوں سے تو نپٹ لو۔ یو۔پی کے لوگوں کو پھر للکارنا۔

امر شہید پنڈت لیکھرام جی کی صداقت کیا اس سے عیاں نہیں کہ کہاں تو سو کتیان بھگوان کو علاقہ سرحد کے ایک آریہ ویر کے ذریعہ تیری حقیقت بے نقاب کرنی پڑی اور کہاں شہید اکبر کی شہادت نے تپ اور بھگتی نے تیرے مینار کے مشرق سے رشی قادیان جیسا سورج طلوع کیا جس کی نو تاب لاکر چھپتا پھرتا ہے ــــ چنانچہ ضلع بھر کی سماجوں کا شترکہ محاذ پنڈت لیکھرام سمارک منڈل قادیان، رشی دیانند ویدک دھرم کی اشاعت کے ساتھ ساتھ مرزائی مذہب اور مرزائی جماعت کے فرشتوں کی کارستانیوں سے عوام کو آگاہ کرتا رہیگا تاکہ بھولے بھالے لوگ ان کے دام میں پھنس کر دین و دنیا نہ کھو بیٹھیں۔

لہذا ہم اس اشتہار کے ذریعہ اعلان کرتے ہیں کہ ہمیں مرزا محمود احمد کا چیلنج ہر طرح سے منظور ہے۔ مرزا محمود احمد کو چاہیئے کہ ۲۵ فروری تک ہمارے ساتھ شرائط مناظرہ طے کر لے۔ وہ فوراً منظور ہوگی۔

نوٹ۔ ہمیشہ کی طرح اس سال بھی نہایت دھوم دھام سے منایا جائیگا۔ آریہ بھائیوں کو چاہیئے کہ بہت زیادہ قادیان آکر شہید اکبر کے یوم شہادت پر شردھانجلی پیش کریں۔ بھوجن کا انتظام رشی لنگر میں ہوگا۔ موسم کے مطابق بستر ہمراہ لاویں۔

المشتہر

**سیکرٹری پنڈت لیکھرام سمارک منڈل قادیان**

(دستان ... پریس ... مطبوعہ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

احباب اور اصحاب خیر کی خدمت میں

# ضروری اپیل



سید عطاء اللہ شاہ بخاری، صدر
مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان

(۲)

محب مکرم ........................ زید مجدکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اللہ تعالیٰ آپ کو مع متعلقین عافیت سے رکھے اور دین و دنیا کے مقاصد حسنہ میں کامیاب بامراد فرمائے۔ میرے لئے بھی صحت اور حسن خاتمہ کی دعا فرمائیں۔ اکابرین اسلام نے رضائے الٰہی اور اعلاء کلمۃ الحق کے سلسلے میں شاندار قربانیاں دی ہیں۔ اور اس راہ کی ہر مصیبت کو خندہ پیشانی سے برداشت کیا ہے۔ مجھے بھی اللہ تعالیٰ نے اس راہ پر چلنے کی توفیق دی۔ سب سے پہلے دنیائے اسلام کے سب سے بڑے دشمن انگریز کے خلاف لڑنے والے گروہ میں شرکت نصیب ہوئی۔ اسی ضمن میں اس کے خود کاشتہ پودے ........ جس کے متعلق حضرت علامہ استاذ العلماء شیخ الحدیث مولانا سید محمد انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا۔ کہ "جب سے اسلام دنیا میں آیا مرزائیت جیسا فتنہ رونما نہیں ہوا۔" اور حضرت ممدوح کو اس فکر میں بسا اوقات رات بھر نیند نہ آتی تھی۔ کی طرف حضرت ممدوح نے مجھے توجہ دلائی۔ الحمد للہ کہ اللہ تعالیٰ نے اہل اسلام کو اس فتنہ سے بچانے کے لئے مجھے اور میرے ساتھیوں کو کام کی توفیق عطا فرمائی۔ قرائن بتاتے ہیں کہ اگر متواتر کام ہوتا رہا تو یہ فتنہ "فاما الزبد فیذہب جفاء" کے قدرتی اصول کے ماتحت خود بخود ابدی نیند سو جائے گا۔

[illegible]

اس دور پر فتن میں ضروری ہے کہ جس طرح سلطنت مغلیہ کے زوال کے بعد جب انگریزی تعلیم کے سوا اقتدار اور حصول زر کا کوئی دوسرا ذریعہ نہ رہا اور اس طرح دین سے بیگانگی بڑھی تو علماء کرام نے اصحاب خیر کے تعاون سے مساجد اور مدارس عربیہ میں مفت دین کی تعلیم کا انتظام کر کے اسلام کے بقاء اور تحفظ کا کام سرانجام دیا چنانچہ دور غلامی میں بھی نہ صرف دینی اقدار کو قائم رکھا بلکہ دین کی نشر و اشاعت سے اسے اور آگے بڑھایا۔ اسی طرح اب زمانے کے حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے ضروری ہے کہ اسلام کی تبلیغ کو اطراف ملک میں عام اور آسان کیا جائے۔ جس طرح ایک صدی سے عیسائی مشنریوں نے ہمارے ملک میں مسلمانوں کو مرتد بنانے کی مہم شروع

کر رکھی ہے۔

بنا بریں مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان نے سنہ ۱۹۵۳ سے اس طرف توجہ دی اور پوری تنظیم سے ملک بھر میں تبلیغ کا کام شروع کیا۔ چنانچہ پشاور سے کراچی تک مجلس کے ۳۲ مبلغین کی ایک جماعت شب و روز تبلیغ اسلام میں مصروف ہے۔ اور آئے دن فرقِ باطلہ سے اسلامیانِ پاکستان کے دین و ایمان کی حفاظت میں کوشاں ہے۔ بحمد اللہ اگر دینی تعلیم کے طالب علم کو بلا محنت مفت تعلیم حاصل کرنے کے لئے مدارس عربیہ میں موجود ہیں۔ تو اسی طرح ایسے غریب مسلمانوں کو جو اپنے علاقہ میں عوام کی دین سے بے رغبتی دیکھ کر تبلیغ کی ضرورت محسوس کرتے ہیں۔ لیکن مبلغین کو بلا کر اخراجات کے متحمل نہیں۔ مجلس تحفظ ختم نبوت ان کی معاون و مددگار ثابت ہوتی ہے۔ مجلس اپنے مبلغین ایسے علاقوں میں بھی روانہ کرتی ہے جہاں اخراجات کا ملنا تو درکنار خوراک کا انتظام بھی مبلغین خود ہی کرتے ہیں، اور مرکزی جماعت ایسے تمام اخراجات کو برداشت کرتی ہے۔

اس وقت

مجلس ہذا میں ۳۲ مبلغ کام کرتے ہیں اور ملک بھر میں مجلس کے دفاتر موجود ہیں۔ اور اگر مقدمات اور پابندیوں کی بھرمار نہ ہوتی تو بیرونِ ملک تبلیغ دین کے منصوبہ پر عمل شروع ہو گیا ہوتا۔ اس وقت ماہوار خرچ پانچ ہزار سے زائد ہے اگر دیگر مکمل پروگرام کی تکمیل کی جائے تو سالانہ بجٹ ایک لاکھ ہو جائیگا۔ جماعت نے بعض ایسے علاقوں میں جہاں دینی تعلیم کی ضرورت ہے۔ وہاں مدارس عربیہ کا انتظام بھی شروع کر دیا ہے۔ لیکن میری مہربان حکومت نے نہایت بے انصافی سے میری جماعت کے مبلغین و ارکان کو بے شمار پابندیوں اور مقدمات میں جکڑ کر بے بس بنانے کی سعی کی ہے۔ میری جماعت کے علاوہ کوئی اور جماعت نہیں جو مقدمات اور پابندیوں کا شکار ہو۔ فالج کے حملے کے بعد سے میری صحت اتنی گر گئی ہے کہ اب سفر کے قابل نہیں میری آپ سے درخواست ہے کہ آپ اس جماعت کو کبھی نہ بھولئے اور مالی امداد کے علاوہ مشوروں سے بھی اعانت کرتے رہیئے۔ اپنی اور اپنے عزیز و اقارب کی زکوٰۃ فراہم کر کے اس خالص تبلیغی جماعت کی امداد فرمائیں۔ اب میرے دوست جماعت کی امداد میری حاضری ہے

موقوف نہ رکھیں بلکہ مقامی ارکان تحفظ ختم نبوت کی وساطت یا براہ راست ناظم دفتر مرکزیہ تحفظ ختم نبوت کے نام ارسال کر کے مشکور فرمائیں ۔



دعاگو و دعاجو



فقیر سید عطاء اللہ شاہ بخاری
صدر
مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان ملتان شہر

پاک [illegible] پریس ملتان

# یادگار نظمیں

## عجمی اسرائیل

کرہ ارضی کی ہر عنوان سے تذلیل ہے — قادیان ! مابین ہندو پاک اسرائیل ہے
میرا یہ لکھنا کہ ربوہ کی خلافت ہے فراڈ — خواجہ 'کونین' کے ارشاد کی تعمیل ہے
دم بریدہ ہنگی 'یک چشم کل اس کا مدیر — مصلح موعود کے الہام کی تکمیل ہے
اہلیہ مرزا غلام احمد کی ام المومنین — ہے کہاں قہر خدا؟ قہر خدا میں ڈھیل ہے
کیا تماشا پیمبر بن گیا عرضی نویس — گفتنی اجمال ہے ناگفتنی تفصیل ہے
کاسہ لیسی کا حصارہ ' مخبری کا زہرناب — ان سیاسی منبیوں کے خون میں تحلیل ہے
قادیان والو قیامت ہوں تمہارے واسطے — میرے رشحات قلم میں صور اسرافیل ہے
اپنی تحریر میں اسلام کے عنوان سے — شاعر مشرق نے جو لکھا ہے سنگ میل ہے

میں نے جو کچھ بھی لکھا ہے قادیان کے باب میں
پارہ الہام ہے آوازہ جبرائیل ہے

(شورش کاشمیری)

# ملتان پوچھتا ہے

تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء میں ملتان میں حکومت کے وحشی درندوں نے گولیاں چلا کر چھ محافظین ختم نبوت کو شہید کر دیا تھا۔ یہ نظم ساغر صدیقی مرحوم کا ان شہداء کو خراج تحسین ہے۔

ملتان کے شہیدو! ملتان کے ستارو!
ملتان تم پہ نازاں
ملتان تم پہ قرباں
ملتان کی حیا تم
مسرور ہو گئی ہیں ملتان کی فضائیں
پرنور ہو گئی ہیں ملتان کی فضائیں
ملتان مسکرایا
ملتان جگمگایا
ملتان جھومتا ہے!
ملتان چومتا ہے!
نقش قدم تمہارے ملتان کے دلارو!
ملتان کے شہیدو!
ملتان کی بہاریں
خاموش رہگزاریں
تم کو بھلائیں کیسے!
دل کو منائیں کیسے!
ملتان کی نشانی!
ملتان لٹ گیا ہے ملتان کے نظارو!
ملتان کے شہیدو ملتان کے ستارو!
ملتان کی نظر سے
ملتان کے جگر سے
صدیوں لہو بہے گا
تازہ یہ غم رہے گا

ملتان ہنس رہا ہے' ملتان رو رہا ہے
پھولوں میں جیسے کوئی کانٹے چبھو رہا ہے
ملتان کی دعائیں
ملتان کی صدائیں
کہتی ہیں یہ فسانہ
سن لے جسے زمانہ
ٹوٹے گا دست ظالم' ملتان کے سہارو
ملتان کے شہیدو' ملتان کے ستارو
ملتان کی تمنا
ملتان کا تقاضا
انصاف شہریارو
ملتان کے ستارو
بیٹے کہاں ہیں میرے ملتان پوچھتا ہے
کیوں چھا گئے اندھیرے ملتان پوچھتا ہے
ملتان کو بتاؤ!
ملتان کو بتاؤ!
انسانیت کے نغمے' انسان کے لبوں پر
سو سو سلام تم پر
دوزخ حرام تم پر
تم نے اٹھا لیا ہے
تم نے بچا لیا ہے
بطحا کا سبز پرچم ملتان کے نگارو!
ملتان کے شہیدو ملتان کے شعارو!

# بیاد شہداء ختم نبوت ۱۹۵۳ء

جو آئے تھے ختم نبوت میں کام
کہو ان شہیدوں پہ لاکھوں سلام
بھلایا نہیں وہ فسانہ ابھی
ہمیں یاد ہے وہ زمانہ ابھی
موذن کو مجرم بنایا گیا
نمازی کٹہرے میں لایا گیا
نبوت کے اقرار پر گولیاں
مساجد کی دیوار پر گولیاں
محمدؐ تیرے نام پر گولیاں
صداقت کے پرچم جلائے گئے
شہیدوں کے لاشے چرائے گئے
جوانوں کے حلقوم تلوار پر
کئی لوگ کھینچے گئے دار پر
جنہیں بیر ختم رسالت سے تھا
جنہیں اک تعلق بطالت سے تھا
ظالم وہ صیاد پھر آ گئے
قاتل وہ جلاد پھر آ گئے

(سیف الدین سیف)

# شہداء ختم نبوت کے نام

جو شہادت کا جام پیتے ہیں!
سچ ہے مرتے نہیں وہ جیتے ہیں
ان کو غلماں سلام کرتے ہیں
خلد میں وہ قیام کرتے ہیں
ان سے تاریخ کے ورق روشن
عہد اسلاف کے سبق روشن
ان کی تعظیم آسمانوں پر
ان کا احسان دو جہانوں پر
بحر تقدیس کا، صدف کہئے
یاد میں ان کی گل فشاں رہیئے
ملک و ملت کے وہ حبیب ہوئے
حوض تسنیم کے قریب ہوئے
لب یزداں پہ نام ہے ان کا
کملی والا امام ہے ان کا
وہ ستاروں میں رقص کرتے ہیں
ماہپاروں میں رقص کرتے ہیں
عظمت کائنات ہوتے ہیں
پاسبان حیات ہوتے ہیں

(ساغر صدیقی مرحوم)

# شہداء ختم نبوت (مارچ ۱۹۵۳ء) کی نذر

سلام ان پر جنہوں نے سنت سجاد زندہ کی
سلام ان پر جنہوں نے کربلا کی یاد زندہ کی
سلام ان پر کہ جو ختم نبوت کے تھے شیدائی
سلام ان پر کہ جن کی جرات رندانہ کام آئی
سلام ان پر جنہوں نے مشعلیں حق کی جلائی ہیں
سلام ان پر جنہوں نے گولیاں سینوں پہ کھائی ہیں
سلام ان پر جو جیتے تھے فقط اسلام کی خاطر
جناب خواجہ ہر دوسرا کے نام کی خاطر
سلام ان پر کہ جو ختم رسالت کے تھے پروانے
جو عاقل باخدا تھے اور حضور خواجہ کے دیوانے
سلام ان کی شجاعت پر سلام ان کے قرینے پر
کہ سینہ تان کر کہتے تھے گولی آئے سینے پر
سلام ان پر کہ جن کی غیرت ایمان تھی زندہ
سلام ان پر قیامت تک ہے جن کا نام پائندہ

(حضرت علامہ عبدالرشید طالوت رحمتہ اللہ علیہ)

۱۹۷۴ء میں دوبارہ تحریک ختم نبوت چلی' جس کے نتیجہ میں ستمبر ۱۹۷۴ء میں قادیانیوں کو ملک کی منتخب پارلیمنٹ نے غیر مسلم قرار دیا۔ دونوں تحریکوں کے امتزاج کے حوالہ سے ایک نظم ملاحظہ فرمائیں۔

## یہ جیت ان کی ہے جو خون میں نہائے تھے

تمام اہل وطن ' السلام ' جیت گئے
جنہوں نے پائی حیات دوام ' جیت گئے
جناب ختم رسل ﷺ کے غلام ' جیت گئے
خواص ہار گئے ہیں ' عوام ' جیت گئے

یہ جیت ان کی ہے ' جو خون میں نہائے تھے
جو جراتوں کے نشاں ' عظمتوں کے سائے تھے
صداقتوں کے افق پر جو جگمگائے تھے
جنہوں نے ختم رسل ﷺ کے علم اٹھائے تھے

ہوئی ہے جہد وفا کامیاب ' زندہ باد
فریب و مکر ہوا بے نقاب ' زندہ باد
ابھر رہا ہے نیا آفتاب ' زندہ باد
یہ انقلاب ہے یہ انقلاب ' زندہ باد

تمام قوم زمانے میں سر بلند ہوئی
خدا کا شکر کہ سچائی فتح مند ہوئی

محمد ارشد کمال

